ھو الحکیم

لِکُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ

# اسرار الطب

(جلد اول)

مرتبہ

حکیم محمد حبیب اللہ ازماھلانوالہ

ملنے کا پتہ

منیجر دواخانہ رفیق صحت مقام ماہلانوالہ ڈاکخانہ سرگودھا پنجاب

در مسلم پرنٹنگ پریس لاہور طبع گردید

تعداد ۱۰۰۰ قیمت بلا جلد (عہ) مجلد پارچہ (۳؍) مجلد چرمی (۱؍)

[illegible]

ب

طبابت پیشہ حضرات کیلئے بالخصوص اور شائقین طب کیلئے بالعموم نہایت مفید

سو فیصدی مجربات کا بہترین مجموعہ

# مجربات محمدی طبع دوم

جو از سر نو لکھی گئی ہے طبع اول کی نسبت نسخجات میں بھی اضافہ کیا گیا ہے

یہ وہ درِ نایاب اور لاجواب تصنیف ہے جسکا پہلا ایڈیشن ہاتھوں ہاتھ نکل گیا ہے۔ اور اس کے بہترین و لاجواب ہونے کے سینکڑوں سرٹیفکیٹ موصول ہو چکے ہیں اس میں سر سے پاؤں تک جملہ امراض کے سہل الحصول و سہل الترکیب اور کثیر المنفعت مصدق اور کئی بار کے تجربہ شدہ نسخہ جات بلا حسد و بخل درج کر دئیے ہیں طبع اول کی نسبت اپنے معمول مطب نسخہ جات کا اضافہ بھی کر دیا گیا ہے۔

علاوہ ازیں عبارت بھی نہایت عام فہم کہ تھوڑا لکھا پڑھا آدمی بھی اس سے بخوبی مطلب حاصل کر سکتا ہے جو طبیب و حکیم بہترین نسخہ جات کے شائق ہوں یا جو صاحب اپنی امراض کا آپ خود علاج کرنا چاہیں وہ اس کتاب کے منگوانے میں دیر نہ کریں۔ دیگر اس کتاب کی لکھائی ایسی طرز کی رکھی گئی ہے جو آجتک [illegible] طرز کی کتاب اردو میں طبع نہ ہوئی ہوگی لکھائی چھپائی کاغذ نہایت اعلیٰ [illegible]قیمت۔ ایک روپیہ۔ مجلد ایک روپیہ چار آنہ۔ علاوہ محصول ڈاک وغیرہ

[illegible]نے کا پتہ: مینجر دواخانہ رفیق صحت (ماہلا نوالہ) ڈاکخانہ سرگودھا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم و علیٰ آلہٖ و اصحابہٖ اجمعین

# دیباچہ اسرار مطب

ناظرین کی خدمت میں بندہ ملتمس ہے کہ علم حکمت کی کتابیں زمانہ حال میں بے انتہا شائع ہو چکی ہیں۔ جن کے مصنفین کا دعوٰی باآواز بلند یہ ہوتا ہے کہ ہم نے اپنی تصنیف کردہ کتب میں وہ کنوز صدریہ ظاہر کئے ہیں جن کا اظہار آج تک کسی حکیم یا طبیب نے نہیں کیا۔ درحقیقت کنوز صدریہ کو جب دیکھا جاتا ہے تو کچھ بھی نظر نہیں آتا۔ اسکے علاوہ میں اور کچھ نہیں کہتا وہ خود اپنے دل میں اندازہ لگالیں کہ ملک کے سامنے ہماری طرف سے جو سینہ کا مخفی خزانہ پیش ہوا ہے۔ وہ واقعی مخفی خزانہ ہے۔

صاحبان۔ میرا یہ مقصد نہیں کہ دنیا میں قابل اور لائق ہستیاں بالکل روپوش ہو چکی ہیں۔ ہرگز نہیں اسوقت بھی لائق سے لائق اطباء و حکماء موجود ہیں لیکن عام ملک کی بیقدر شناسی نے انہیں بھی بیدل کر رکھا ہے۔ اور وہ بھی حالات زمانہ کو دیکھ کر اپنے مجربات کو عام ملک کے پیش کرنیکو تیار نہیں۔ اور مخفی راز کو بند رکھنا پسند کرتے ہیں اس بات سے فن حکمت کو بھی از حد نقصان ہے۔

برادران جب تک ہم قدرشناس نہ بنے اچھے اور برے کا امتیاز نہ کرسکیں تو وہ کونسا بشر ہوگا۔ جو ہماری بے انصافیوں کو دیکھ کر اپنی آنکھ کو بند کر کے اپنے گراں بہا موتیوں اور بیش قیمت تجربات کو ہمارے سامنے پیش کرنے کی جرأت کریگا۔ اس لئے چاہیئے کہ ہم اچھے کام کو اچھا اور برے کام کو برا سمجھیں تاکہ وہ قابل ہستیاں ہمارے خساروں کو بحکم خدا پورا کریں۔ اور اُن کے چشمۂ فیض سے سیراب ہوسکیں۔ آمین۔

برادران باتمکین عرصۂ دراز سے میرے دل میں یہ آرزو تھی کہ ملک کے سامنے میں اپنے خاص راز کو ظاہر کروں۔ لیکن میرے اس خیال کو اہل ملک کی بے امتیازی اور روگردانی فوراً روک لیا کرتی تھی۔ اسی وجہ سے میں اپنے راز کو پبلک کے سامنے نہ کرسکا۔ اور بایں ہمہ یہ بھی نہیں چاہتا تھا۔ کہ اس خیال کو اپنے قلب میں ہی دبادوں۔ اور اس حسرت کو ساتھ لے جاؤں۔

لہذا میں اپنی خواہش کے مطابق اور محض افادہ عام کے لئے ایک لاجواب عدیم المثل نسخہ جات کا ذخیرہ آپ صاحبان کے پیش کرتا ہوں جس کی نظیر طبی سلسلہ میں آپ کو بہت کم مل سکے گی۔ اور مجھے امید واثق ہے۔ کہ ناظرین میرے ان چند اوراقوں کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں گے۔ آمین ثم آمین

قیمت و قدر شناسائی سے پہنچے ہے ہم
ورنہ دنیا میں خزف بھی نہیں گوہر سے کم

خادم خلق اللہ خاکسار محمد حبیب اللہ

323

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# زکام و نزلہ

دماغی فضلات اگر ناک کے راہ بہیں تو اس کو زکام کہتے ہیں اور جو منہ کے راستے نکلیں یا حلق میں گریں تو اسے نزلہ کہتے ہیں۔ اگر زکام یا نزلہ گرمی کی وجہ سے ہوگا تو مواد گرم اور رقیق ہوگا اگر سردی کی وجہ سے ہوگا تو مواد غلیظ اور سرد خارج ہوگا

## (۱) خسانده برائے زکام و نزلہ حار

فوائد یہ دوائی گرمی کے زکام کیواسطے مفید ہے اس کے استعمال سے بہتا ہُوا نزلہ درست ہوجاتا ہے۔

### ہوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| بہدانہ | ۵ | ماشہ |
| ریشہ خطمی | ۵ | ؍؍ |
| عناب | ۵ | دانہ |
| لسوڑیاں | ۱۱ | ؍؍ |
| مصری | ۳ | تولہ |

### ترکیب و طریقہ استعمال

سب ادویات کو ایک پاؤ پانی میں بھگودیں چار پہر کے بعد لعاب نکال کر مصری ملا کر پلائیں انشاء اللہ بہتا ہُوا نزلہ درست ہو جائے گا۔

## (۲) جوشانده برائے زکام و نزلہ سرد

**فوائد۔** سردی کے زکام کے واسطے یہ جوشاندہ بہت مفید ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| گل بنفشہ | ۷ ماشہ |
| عناب | ۵ دانہ |
| لسوڑیاں | ۹ ″ |
| گاؤزبان | ۵ ماشہ |
| تخم خطمی | ۷ ″ |
| تخم خبازی | ۷ ″ |
| ملٹھی جوکوب کردہ | ۵ ″ |

**ترکیب وطریقہ استعمال۔**

سب ادویات کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگودیں۔ چار پہر کے بعد جوش دے کر صاف کرکے پلادیں۔ اسیطرح صبح و شام پلائیں۔ آرام ہوگا

## (۳) حبوب برائے نزلہ

**فوائد۔** نزلہ خواہ حار ہو یا بارد ہو یہ گولیاں نہایت مفید ہیں۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| افیون | ۱۴ رتی |
| گوند کیکر | ۳۔ ماشہ |
| میعہ سائلہ | ۷ ماشہ |
| کندر | ۷ ″ |
| رب السوس | ۷ ″ |

**ترکیب**

تمام ادویات کو باریک کوٹ چھان کر عرق گاؤزبان کیساتھ دانہ باقلا کے برابر گولیاں بنائیں خشک کرکے رکھ لیں

**خوراک و طریقہ استعمال**

جوان آدمی کو ایک گولی ہمراہ گرم پانی یا

| | | |
|---|---|---|
| عرق گاؤزبان | حسب ضرورت | ویسے ہی منہ میں رکھ کر چوسیں اور بچے کو چہارم حصہ یا نصف حصہ حسب عمر کھلائیں |

اور کھانا کھانے کے بعد استعمال کریں پہلے نہ کھلائیں

## (۴) حبوب دافع زکام و نزلہ

**فوائد۔** زکام و نزلہ کھانسی و دمہ کیلئے نہایت ہی مجرب ہیں خواہ کیسی ردی حالت ہو خدا کے فضل سے جلدی آرام ہو جاوے گا۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| مغز بادام شیریں مقشر | ۳۔ | ماشہ |
| مصری کوزہ | ۳۔ | " |
| افیون | ۳۔ | " |
| زعفران | ۳۔ | " |
| شنگرف رومی | ۲ | " |

### ترکیب

جملہ ادویہ کو باریک کر کے پانی کیساتھ نخود سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی ہمراہ نیم گرم پانی کے کھلائیں پہلی خوراک سے آرام ہو گا۔

**نوٹ:۔** اگر زکام و نزلہ کے ساتھ کھانسی بھی ہو تو نسخہ مذکورہ میں رب السوس دار چینی ہر ایک ۳۔ ماشہ ملا کر بطریقہ مذکورہ گولیاں بنائیں اور رات کو سوتے وقت نیم گرم پانی سے کھلائیں اور تمام رات پانی سے پرہیز رکھیں پہلے ہی دن کھانسی کو آرام ہو گا۔ اگر دمہ ہو تو جوشاندہ فقط درازکے ساتھ ایک گولی رات کو استعمال کریں۔

## (۵) نسوار لاثانی

فوائد زکام و نزلہ ہر قسم کے لئے اکسیر ہے علاوہ درد سر کو بھی رفع کر دیتی ہے

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| زعفران | ۵ | ماشہ |
| جاوتری | ۵ | " |
| جائفل | ۵ | " |
| اسطوخودوس | ۵ | " |
| ستھراں | ۵ | " |
| کشنیز | ۵ | " |
| کشمیری پتر | ۲۰ | " |

### ترکیب

سب دواؤں کو الگ الگ باریک پیس کر شیشی میں رکھ لیں۔

### طریقہ استعمال

ضرورت کیوقت بطریق معروف نسوار لیں۔

## (۶) کشتہ برائے زکام و نزلہ

فوائد زکام و نزلہ کیواسطے یہ کشتہ از حد مفید ہے۔ اور معمول مطب ہے

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| پھٹکڑی سفید | ۲ | تولہ |
| شیر مدار | ۶ | " |
| آب برگ دھتورہ | ۶ | " |

### ترکیب

پھٹکڑی کو ایک دن آک کے دودھ میں کھرل کر کے خشک کریں دوسرے دن بدستور آب برگ دھتورہ میں اسی

| | |
|---|---|
| شراب | ۵ تولہ |

طرح تیسرے دن تیز شراب میں کھرل کرکے قرص بنادیں اور کوزہ گلی میں رکھ کر گلحکمت کرکے دس سیر کنڈے کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر نکال کر باریک کرکے رکھ لیں۔

خوراک و طریقہ استعمال ایک رتی مسکہ یا حلوا میں رکھ کر کھلائیں اور تمام رات پانی نہ پیئیں زکام و نزلہ کیواسطے بہت مفید ہے۔ ملیریا بخار کیواسطے بھی نہایت مفید ہے

## (۷) نسوار کافوری

فوائد۔ زکام و نزلہ اور درد سر کیلئے از حد مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| گل کنیر سفید | ۱ | تولہ |
| کچور | ۱ | تولہ |
| کشمیری تپر | ۱ | تولہ |
| سنبل الطیب | ۱ | ” |
| اسطوخودوس | ۱ | ” |
| کافور | ۳ | ماشہ |

### ترکیب

سب کو الگ الگ باریک کرکے نسوار تیار کریں اور شیشی میں رکھ کر مضبوط کارک لگاکر رکھیں ورنہ کافور اڑ جائیگا اور دوائی نکمی ہو جاویگی۔

طریقہ استعمال ضرورت کیوقت قدرے ناک میں کھینچیں انشاءاللہ دو تین روز میں کلی فائدہ ہوگا۔

## (۸) معجون خشخاش

فوائد۔ یہ معجون بہت سی امراض مثلاً زکام، نزلہ، نفث المعدہ، نفث الدم۔ سل سرفہ ہر قسم، تپ دق، اسہال صفراوی، دموی۔ اسہال کہنہ، سحج امعاء۔ قروح امعاء جریان، سیلان حیض، جریان زناں۔ وغیرہ کو از حد مفید ہے۔

## ہوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| کوکنار سفید کلاں | ۱۰۰ | عدد |
| برگ بانسہ سفید پھول والا | | ہموزن کوکنار |
| مصری | | حسب ضرورت |
| گوند کیکر | ۱۰ | تولہ |
| گوند کتیرا | ۱۰ | ” |
| ملٹھی مقشر | ۱۰ | ” |
| مصطگی خالص | ۱۱ | ماشہ |
| مرکی | ۱۱ | ” |
| افیون | ۴ | ” |
| زعفران | ۴ | ” |

## ترکیب

اول کوکنار اور برگ بانسہ دونوں کو ایک برتن آب رسیدہ میں ڈال کر ان میں دوگنا پانی ڈال کر چوبیس گھنٹے کے بعد آگ پر جوش دیں جب پانی چہارم حصہ رہ جاوے تو ملکر چھان لیں بعد وہ پانی جتنا ہو اس کے ہموزن مصری ڈال کر قوام کریں جب قوام پختہ ہو جاوے تو نیچے اتار کر دوسری ادویہ باریک کر کے ملا دیں۔ دوا تیار ہے۔

## خوراک و طریقہ استعمال

دو سے ۳ ماشہ تک واحد یا کسی مناسب بدرقہ کے استعمال کریں۔ انشاءاللہ مذکورہ امراض کیواسطے بہت ہی مفید ہے۔

## (۹) کشتہ عقیق برائے زکام و نزلہ

فوائد۔ اس کے استعمال سے زکام و نزلہ ایک دن میں دور ہو جاتا ہے اور سوزاک

کے واسطے بھی سودمند ہے

### ھُوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| عقیق | ۱ | تولہ |
| ملٹھی | ۳ | " |
| عرق گلاب اصلی | ۱۰ | " |
| پوست ریٹھہ | ۲ | " |

### ترکیب

اوّل ملٹھی کو کوٹکر ۱۲ تولہ پانی میں بھگو دیں۔ چار پہر کے بعد عقیق کو گرم کر کے ۱۴ مرتبہ اس میں بجھادیں پھر بدستور ۱۴ بار عرق گلاب میں بجھادیں۔ اس کے بعد پوست ریٹھہ کو باریک کر کے کوزہ گلی میں عقیق کے نیچے اوپر دیکر کوزہ کا منہ بند کر کے ۱۰ سیر اوپلوں کی آگ میں پھونک لیں سرد ہونے پر باریک پیس کر رکھ لیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**۔ ایک ماشہ عرق گاؤزبان کے ہمراہ دن میں چار بار استعمال کریں۔ انشاءاللہ زکام و نزلہ دفع ہو جاویگا۔

## نفوخ عجیب

**فوائد**۔ نزلہ اگر بند ہو گیا ہو یا حلق میں گرتا ہو تو اس کے ایک دو بار کے استعمال سے آرام ہو جاتا ہے۔

### ھوالشافی

ثمر بندال ایک ڈوڈہ

### ترکیب و طریقہ استعمال

ثمر بندال کو کپڑے کی پوٹلی میں باندھ کر آگ سے سینک دے کر گرم گرم سونگھیں۔ بس ایک دو بار سونگھنا ہی کافی ہے۔

## رمد

رمد یا آشوب چشم آنکھ دُکھنے کو کہتے ہیں۔ اسکی علامات یہ ہیں کہ آنکھ متورم اور سرخ ہو جاتی ہے۔ درد ہونیکے علاوہ پانی بہتا ہے۔
آنکھ کے دکھتے ہی فوراً علاج نہ کرنا چاہیئے کم سے کم ایک دن گذر جانیکے بعد آنکھ میں دوائی استعمال کرنی چاہیئے۔ ہاں البتہ اگر دوائی کھانیوالی ہو تو کھائی جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ حسب ذیل نسخہ جات رمد (آنکھ دکھنے) کیواسطے نہایت مجرب ہیں

## (۱۱) تریاق برائے رمد چشم

فوائد۔ یہ آشوب چشم کیواسطے اکسیر ہے ایک دو بار کے استعمال سے صحت ہو جاتی ہے۔ مگر ایک دو دن کا استعمال ضروری ہے۔

### ھو الشافی

| | |
|---|---|
| رسونت مصفی | ۱ تولہ |
| پھٹکڑی سفید | ۱ ” |
| افیون خالص | ۱ ” |
| زنک سلفاس | ۱ ماشہ |
| کاسٹک نقرہ | ۱ ” |

### ترکیب

سب کو باریک کر کے آپس میں ملا کر خوب کھرل کریں۔ اور دو دو رتی کی گولیاں بنا کر خشک کر کے محفوظ رکھیں بس دوا تیار ہے۔ **طریقہ استعمال** بوقت ضرورت ایک گولی لیکر تھوڑے عرق گلاب میں کسی سپی کے اندر گھسکر پتلا سا لیپ بنا کر سلائی کیساتھ آنکھوں میں لگا دیں اور ایک دو منٹ تک آنکھیں بند کر رکھیں تاکہ

دوائی اخذ کر جاوے اور تھوڑا گرم کرکے اوپر بھی لیپ کردیں۔ اسی طرح دن میں دو تین بار استعمال کریں انشاء اللہ فوراً صحت ہو جاوے گی۔

## (۱۲) حبوب برائے آشوب چشم

**فوائد۔** یہ گولیاں آشوب چشم کیواسطے واحد دوا ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| رسونت | ۴ | تولہ |
| پھٹکڑی بریاں | ۲ | ر |
| افیون | ۱۴ | ماشہ |
| برگ نیم | ۵ | عدد |
| زعفران | ۵ | رتی |

### ترکیب

تمام ادویہ کو باریک کرکے پانی کے ہمراہ گولیاں بنا دیں۔

**طریقہ استعمال:۔** ایک گولی پوست خشخاش کے پانی میں گھسکر آنکھوں پر لیپ کریں۔ آشوب، درد، سرخی وغیرہ کو دور کرتی ہیں۔

## (۱۳) سرمہ عجیب

**فوائد۔** یہ سرمہ آشوب چشم کیواسطے عجیب ہے۔ ایک دو بار کے لگانیسے آرام آجاتا ہے۔ معمول مطب دوائی ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| تانبہ خالص | ۱ | تولہ |
| آملہ سار | ۸ | تولہ |

### ترکیب و طریقہ استعمال

اول آملہ سار کو باریک پیسکر ایک کپڑا میں نصف بچھا کر اوپر تانبہ رکھ کر باقی نصف اوپر

| کشتہ جست | قدر ضرورت |
|---|---|

رکھ کر کپڑا کو لپیٹ کر کپڑ ولی کر لیں جب خشک ہو جاوے تو پھر ایک برتن میں دو سیر پختہ ریت کے درمیان رکھ کر چار پہر پھر اس کے نیچے آگ جلادیں جب سرد ہو جاوے تو نکال کر باریک کر کے دو حصہ کشتہ ملا کر کھرل کر کے سرمہ تیار کریں بوقت ضرورت سلائی کے ہمراہ آنکھوں میں لگا دیں۔ انشاء اللہ ایکبار استعمال کرنا پڑیگا۔

## (۱۴) سفوف برائے جملہ امراض چشم و نزلہ وغیرہ

**فوائد**۔ یہ سفوف اکسیر اعظم اور تریاق معظم تجربہ شدہ راقم ہے اور بہت سے امراض مثلاً درد شقیقہ درد عصابہ تنقیہ دماغ۔ طنین گوش۔ نزول الماء امراض بلغمی کیواسطے نہایت عجیب دوا ہے علاوہ کمزوری دماغ کیواسطے جامع الاکاسیر دوائی ہے۔

### ھوالشافی

| دوا | مقدار | |
|---|---|---|
| حب النیل | ۱۰ | تولہ |
| پوست ہلیلہ زرد | ۱۴ | ماشہ |
| پوست بلیلہ | ۱۴ | ″ |
| پوست آملہ | ۱۴ | ″ |
| زیرہ سفید | ۴ | ″ |
| کشنیز خشک | ۱۴ | ″ |
| مغز پنبہ دانہ | ۱۴ | ″ |

### ترکیب

سب ادویہ کو الگ الگ باریک کر کے ایک جگہ ملا کر شکر ملا دیں بوتل میں ڈال رکھ لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

رات کو بعد از غذا ۱ تولہ ہر روز پانی کے ہمراہ کھاویں بلا تکلیف دست آ کر تمام مواد چشم خارج ہو جاویگا۔

| شنگرتری | ۵ | تولہ |
|---|---|---|

# ککرے

ککرے چھوٹے چھوٹے دانے اور ابھار ہیں۔ جو آنکھ کے پپوٹوں میں ارد گرد پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور آنکھ روشنی میں کھل نہیں سکتی دماغی کام کرنیوالوں کو یہ شکایت ہمیشہ رہتی ہے۔ جس کے لئے چند ایک مجربات لکھے جاتے ہیں۔ جو اس مرض کے واسطے انشاءاللہ بہت ہی مفید ہیں

## (۱۵) سرمہ برائے ککرہ چشم

**فوائد**۔ یہ نسخہ عام کتب طبیہ میں مل سکتا ہے۔ اور ککرہ کے دفع کرنے کے واسطے اکسیر صفت پایا جاتا ہے۔ اگر کچھ دن تک اس کی مداومت کی جاوے تو مرض ککرہ سے ہمیشہ کے لئے نجات ملجاتی ہے۔ علاوہ ازیں خارش پانی بہنا۔ دھند، غبار وغیرہ کیواسطے بھی مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| زعفران | ۱ | ماشہ |
| [illegible] | ۱ | ” |
| زنگا | ۲ | ” |
| سرمہ سیاہ | ۲ | ” |

### ترکیب

تمام ادویہ کو الگ الگ باریک کر کے چھان لیں۔ پھر آپس میں ملا کر شیشی میں محفوظ رکھیں +

| | | |
|---|---|---|
| لونگ | ۳ | ماشہ |
| سمندر جھاگ | ۳ | ” |
| سبز کانچ | ۳ | ” |
| میل سونا | ۳ | ” |
| میل چاندی | ۳ | ” |
| کشتہ جست عمدہ | ۹ | تولہ |

## طریقہ استعمال

سلائی کے ہمراہ صبح شام آنکھوں میں لگا دیں خارش کے واسطے بھی اکسیر ہے۔

## (۱۷) اکسیر پھولا چشم نمبر۱

فوائد۔ یہ دوائی پھولا چشم کے لئے فوری اثر دکھانیوالی چیز ہے۔ نیا ہو یا پرانا ہو۔ انشاء اللہ ایک دو ہفتہ میں دور ہو جاتا ہے نہایت تجربہ کی دوائی ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| نوشادر | حسب ضرورت |
| آب برگ سرس | ” |

### ترکیب

اول نوشادر کو آب برگ سرس میں ترکر کے خشک کرلیں بعد باریک پیس کر بدستور جوہر اڑالیں سرد ہونے پر جوہروں کو آہستہ حفاظت سے اتارلیں۔ اور فضلہ کو پھینکدیں پھر دوبارہ ان جوہروں کو نیچے کے برتن میں ڈال کر بدستور جوہر اڑائیں۔ اسی طرح سات بار جوہر اڑائیں۔ مگر فضلہ پہلی بار پھینکنا چاہیئے پھر ضرورت نہیں۔

اب پھران جوہروں کو کانسی کے برتن میں ڈال کر جست کے دستہ سے اس حد تک کھرل کریں کہ جوہر برنگ سیاہ ہو جاویں شیشی میں محفوظ رکھیں۔
**بعدہٗ** ایک ٹکڑا ناخن نیل لیکر آب برگ سرس میں سات روز بھگو رکھیں اور آب سرس ہر روز بدل دیا کریں۔ آٹھویں دن ناخن نیل کو آب خالص میں بھگو دیں۔ پھر نکال کر محفوظ رکھیں

**طریقہ استعمال** ایک پتھریا برتن گلی پر چند قطرے پانی ڈال کر ناخن نیل اُسپر رگڑیں۔ تاکہ گاڑھا لیپ ہو جاوے اب اس میں سلائی تر کر کے جوہر مذکور ایک چاول لگا کر عین پھولا پر لگا دیں۔ اور سلائی پھولا پر مل دیں تاکہ دوائی اچھی طرح لگ جاوے اور آنکھ کو حرکت (یعنی جھمکیں) کریں۔ اسی طرح دن میں تین بار ہر روز استعمال کریں۔ پندرہ بیس یوم تک آرام ہو گا

## (۱۸) جوہر برائے پھولا نمبر ۲

**فوائد**۔ یہ دوائی نہایت اکسیر ہے اس کا استعمال ہر قسم کے پھولا کا قلع قمع کر دیتا ہے۔ اور دھند غبار کے واسطے بھی مفید ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| پھٹکڑی سفید | ۳ ماشہ |
| قلمی شورہ | " |
| نوتھا سبجی | " |
| نوشادر | " |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو باریک کر کے بطریقہ معروف جوہر حاصل کریں۔

**طریقہ استعمال**

سلائی کی نوک پر ذرا سا لعاب دہن لگا

| سہاگہ سفید | مساوی الوزن |
|---|---|

دو چاول جوہر لگا کر عین پھولا پر لگادیں
یا بطریقہ نسخہ ۱۷ کیطرح پھولا پر لگادیں

**نوٹ**:۔ نسخہ ۱۸ کو شیشی میں ڈال کر مضبوط کارک لگا کر محفوظ رکھیں ورنہ نمی لگنے سے دوائی پانی ہو جاوے گی۔

محمد حبیب اللہ

## خارش و دمعہ

خارش آنکھ میں کھجلی ہونیکو کہتے ہیں اور دمعہ آنکھ سے پانی جانیکا نام ہے

## (۱۹) سرمہ سیاہ

**فوائد**:۔ آنکھوں کی خارش کیواسطے یہ سرمہ از حد مفید ہے جن لوگوں کی آنکھوں میں خارش ہوتی ہو پانی اور گندہ مواد جاری رہتا ہو آنکھوں میں پھنسیاں نکلتی ہوں اُن کے واسطے یہ سرمہ نہایت اعلیٰ ہے۔ ان مذکورہ شکایات کے علاوہ دھند، غبار، ککرے، ضعف بصارت کے واسطے نہایت عمدہ ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| کوئلہ درخت کیکر | ۶ تولہ |
| فلفل خورد سفید | ۲ تولہ |
| نیلہ تھوتھا | ۱ تولہ |

**ترکیب**

اوّل ایکدن پورا نیلہ تھوتھا کو کھرل کریں پھر فلفل سفید ڈال دو روز برابر کھرل کریں بعد کوئلہ ڈال کر تین دن برابر کھرل کریں پس سرمہ تیار ہے۔

**طریقہ استعمال**:۔ دن میں دو بار سلائی کے ساتھ آنکھوں میں لگادیں آنکھوں

کو یہ سرمہ لگیگا۔ اور پانی وغیرہ بہت خارج ہوگا جب لگنے سے ذرا آرام ہو جا دے تو پھر سرد پانی کے چھینٹے مار کر آنکھ دھو ڈالیں۔ مذکورہ بیماریوں کے علاوہ سلاق کو بھی مفید ہے۔

**نوٹ**:۔ کوئلہ دیمک خوردہ اور پانی میں پڑی ہوئی لکڑی کا نہ ہو اور نہ ہی پانی کے ذریعہ کوئلہ بجھایا گیا ہو۔ محمد حبیب اللہ

## (۲۰) سرمہ برائے خارش و دمعہ

**فوائد**۔ خارش و دمعہ کے واسطے بے نظیر ہے۔

### ھو الشافی

| | |
|---|---|
| سکہ | ۱۰ تولہ |
| گندھک آملہ سار سفوف کردہ | ۲ تولہ |
| شاخ عشر | ۴۰ عدد |

### ترکیب

اول سکہ کو آہنی کڑاہی میں ڈال کر نیچے آگ جلا دیں۔ جب سکہ پگھل جاوے تو اس پر گندھک کی چٹکی ڈالیں اور ایک لکڑی آگ کی بیچ میں ہلاتے رہیں۔ تھوڑی دیر بعد پھر چٹکی گندھک کی ڈالیں اور لکڑی بھی تبدیل کریں۔ اسی طرح چٹکی ڈالتے اور لکڑی تبدیل کرتے رہیں تاکہ دونو چیزیں ختم ہو جاویں۔ سکہ کشتہ ہو کر سرمہ کی مانند سیاہ ہو جاوے گا۔ باریک کرکے چھان کر رکھ لیں۔

**طریقہ استعمال**:۔ صبح شام بطور سرمہ آنکھوں میں لگا دیں اور دلی مراد پا دیں

**نوٹ** شاخ عشر تازہ ہونا چاہیئے۔ جن میں سے دودھ ٹپک رہا ہو۔

⁂

## (۲۱) سرمہ دافع آب رواں

فوائد یہ سرمہ آنکھوں کے پانی جانے کیواسطے نہایت عمدہ ہے چند روزہ استعمال سے بفضل تعالیٰ پانی رک جاتا ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| کشتہ جست (خواہ کسی طریقہ سے کیا گیا ہو) | ۱ تولہ |
| سرمہ سیاہ | ۵ ماشہ |
| پھٹکڑی سفید بریاں | ۶ ماشہ |
| برادہ جست شیریں خام | ۶ " |
| پیپرمنٹ | ۱ " |

### ترکیب وطریقہ استعمال

تمام ادویہ کو خوب باریک کرکے شیشی میں محفوظ رکھیں رات کو سوتے وقت سلائی کے ہمراہ استعمال کریں۔

### نوٹ

جست شیریں خام کا باریک برادہ رگڑ کر اسکو کھرل میں اس حد تک سحق کریں کہ غبار کی مانند ہو جاوے پھر مذکورہ نسخہ میں شامل کریں۔

## (۲۲) دوا برائے سرخی چشم

فوائد یہ دوا سرخی چشم کے واسطے از حد مفید ہے گکرے اور ورم بھی دور ہو جاتے ہیں۔ مدت دراز کا تجربہ شدہ ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| عرق گھیکوار | ۵ تولہ |
| پھٹکڑی سفید | ۵ رتی |

### ترکیب

عرق گھیکوار کو ایک چینی پیالہ میں ڈال کر اس میں پھٹکڑی بھی ڈال دیں۔

چار پہر رات کے بعد کپڑا سے چھان کر شیشی میں رکھ دیں۔
**طریقہ استعمال** ضرورت کے وقت ایک دو قطرے آنکھ میں ڈالیں دو تین روز کے استعمال سے آنکھ صاف ہو جاویگی۔

## (۲۳) سرمہ برائے جملہ امراض چشم نمبر۱

**فوائد**: یہ سرمہ بہت سے امراض کے واسطے اعلیٰ چیز ہے۔ آشوب، سرخی پانی آنا۔ سبل۔ خارش، ناخونہ، ککرے، وغیرہ سب دُور ہو جاتے ہیں۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| جست پھول | ۵ تولہ |
| سرمہ سیاہ | ۵ " |
| آب برگ سرس | ۲۰ " |
| سفیدہ کاشغری | ۱۰ " |
| سمندر جھاگ | ۱۰ " |
| آب بادیان سبز | ۲۰ " |
| زنگار | ۶ ماشہ |
| افیون خالص | ۶ " |
| آب گل کنیر سفید | ۱۰ تولہ |

**ترکیب**

اول جست و سرمہ آب سرس میں کھرل کریں بعدہٗ سفیدہ اور سمندر جھاگ ملا کر آب بادیان میں کھرل کریں۔ پھر زنگار اور افیون ملا کر آب گل کنیر میں کھرل کریں۔ پس سرمہ تیار ہے۔

**طریقہ استعمال**:۔ آشوب چشم میں روزانہ صبح و شام سلائی کے ہمراہ لگالیں اسی طرح سرخی کو بھی استعمال کریں۔ پانی، سبل خارش۔ ناخونہ، بیاض میں سلائی کے سر کو ذرا لعاب دہن سے تر کر کے اس

سرمہ سے آلودہ کر کے مقام مرض پر لگا دیں۔ اور ککرے خواہ نئے ہوں یا پرانے

ہوں آنکھ کے چھپر کو الٹا کر دھوڑا دیں ، روزانہ اسی طرح استعمال کریں۔ انشاء اللہ جملہ امراض چشم دور ہو جاوینگے۔

## (۲۴) سرمہ برائے جملہ امراض چشم نمبر ۲

فوائد یہ سرمہ بچوں سے بوڑھوں تک مفید ہے۔ اور جملہ امراض چشم کے واسطے تحفۂ نایاب ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| کشتۂ جست | ۱ تولہ |
| سرمہ سیاہ | ۱ " |
| سفیدہ کاشغری | ۱ " |
| زنگار | ۴ ماشہ |
| زعفران | ۳ " |
| افیون | ۱ " |
| سمندر جھگ | ۱ تولہ |
| آب لیموں | ۹ عدد |

### ترکیب

اول سب ادویہ کو الگ الگ باریک کر کے ملائیں اور لیموں کے پانی میں کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں

### طریقہ استعمال

تمام امراض کے واسطے ہر روز سلائی کے ہمراہ استعمال کریں۔ نہایت عمدہ اور اعلیٰ چیز ہے

## (۲۵) کحل الجواہر مقوی بصر

فوائد : ضعف بصر کیواسطے اکسیر بے نظیر ہے۔

## هوالشّافی

| | | |
|---|---|---|
| مروارید ناسفتہ | ۱ | ماشہ |
| مامیران چینی | ۱ | ماشہ |
| سنگ بصری | ۴ | ماشہ |
| سوہن مکھی | ۲ | ؍؍ |
| مرجان سرخ | ۲ | ؍؍ |
| سرمہ سیاہ | ۹ | ؍؍ |
| یاقوت سرخ | ۴ | ؍؍ |
| ورق نقرہ | ۶ | رتی |
| ورق طلاء | ۴ | ؍؍ |
| مشک خالص | ۲ | ؍؍ |

## ترکیب

تمام ادویہ کو باریک کر کے عرق بادیان میں چار پہر تک کھرل کریں۔ جب خشک ہو جاوے تو شیشی میں محفوظ رکھیں۔

## طریقہ استعمال

رات کو سوتے وقت دو دو سلائیاں آنکھوں میں لگاویں۔

# ریم گوش

کان سے پیپ آنے کو ریم گوش کہتے ہیں۔

## (۲۶) نسخہ انگریزی ریم و درد گوش

فوائد درد کان خواہ کسی وجہ سے ہو۔ یا پیپ بہ رہی ہو۔ ہر ایک حالت میں نہایت مفید ہے۔ چند روزہ استعمال سے بفضلہ تعالیٰ کلی صحت ہو جاتی ہے

**ھوالشّافی**

| | | |
|---|---|---|
| ایسڈ کار بالک | ۱۰ | بوند |
| کوکین ہائیڈروکلورائس | ۴ | گرین |
| گلیسرین | ۲ | ڈرام |

**ترکیب**

ہر سہ ادویہ کو خوب طرح ملاکر شیشی میں رکھ لیں۔

**طریقہ استعمال** بوقت ضرورت دو چار قطرے کان میں ڈالیں درد کو فوراً تسکین ہو جاویگی۔ ریم کے واسطے دو چار روز کا استعمال ضروری ہے۔

## (۲۷) روغن برائے درد و ریم گوش

فوائد۔ یہ تیل درد و ریم گوش کے واسطے بے نظیر ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| روغن سیاہ | ۵ | تولہ |
| پھول کیکر | ۲ | " |

**ترکیب و طریقہ استعمال**

روغن کو ایک کڑچھی آہنی میں ڈال کر آگ پر رکھیں پھولوں کو روغن میں ڈال کر جلالیں جب پھول جل جاویں تو چھان کر شیشی میں رکھدیں اور بوقت ضرورت نیم گرم کانمیں ڈالیں فوراً آرام ہوگا

## (۲۸) روغن برائے درد گوش

فوائد۔ کان کے درد۔ درم۔ دمّل، زخم وغیرہ کے واسطے نہایت مفید ہے

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| پنجہ مور | ۱ | عدد |

**ترکیب و طریقہ استعمال**

روغن میں پنجہ کو جلا کر روغن کو صاف

| | |
|---|---|
| روغن سرشف | ۵ تولہ |

کر کے محفوظ رکھیں اور بوقت ضرورت نیم گرم کان میں ڈالیں۔ جلدی صحت ہوگی

# کھانسی

یہ تین قسم کی ہوتی ہے۔ قسم اول یہ ہے کہ بلغم خارج ہو۔ دوسری یہ کہ بلغم نہ خارج ہو۔ تیسری قسم یہ ہے کہ کبھی بلغم خارج ہو۔ اور کبھی بند ہو جایا کرے اور اسکی دو وجہ ہوتی ہیں یا گرمی یا سردی۔

اگر گرمی کی وجہ سے کھانسی ہو۔ تو گرمی کے وقت زیادہ ہوتی ہے۔ اور سردی میں قدرے آرام اور پیاس کی زیادتی۔

اگر کھانسی سردی کی وجہ سے ہو تو سردی (رات) کے وقت زیادہ ہوتی ہے۔ اور غلیظ بلغم نکلتی ہے۔ پیاس کم ہوتی ہے۔

## (۲۹) نسخہ برائے کھانسی حار

فوائد۔ گرمی کی کھانسی کے واسطے یہ نسخہ بہت عمدہ ہے اور خشکی کو رفع کرتا ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| بہدانہ | ۴ ماشہ |
| عناب | نو دانہ |
| شربت بنفشہ | ۳ تولہ |

### ترکیب وطریقہ استعمال

تین چھٹانک پانی میں بھگو دیں چار پہر کے بعد لعاب نکالکر شربت ملا کر پلائیں ہر روز صبح شام ایسا کریں انشاءاللہ آرام ہوگا

## (۳۰) نسخہ برائے کھانسی بارد

فوائد یہ نسخہ سردی کی کھانسی کیواسطے نہایت مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| مرکی | ۱ ماشہ |
| سیہ ساہا | ۱ ؍؍ |
| کندر | ۱ ؍؍ |
| افیون | ۲ رتی |

### ترکیب

سب کو باریک کرکے ۴ رتی کی گولیاں بنادیں۔ خشک کرکے رکھ لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی رات کو پانی یا کسی مناسب بدرقہ سے کھلائیں۔ اور سینہ کو گرم رکھیں

## (۳۱) حب برائے کھانسی

فوائد۔ یہ گولیاں بلغم کو آرام دینے کے واسطے بہت مفید ہیں بلغم کا بار بار نکلنا اور کھانستے کھانستے تنگ آجانا اس کی پہلی خوراک سے آرام ہوجاتا ہے۔ اور دمہ کو بھی مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| پوست ہلیلہ زرد | ۱۰ ماشہ |
| پوست بلیلہ | ۱۰ ؍؍ |
| فلفل دراز | ۱۰ ؍؍ |
| فلفل گرد | ۱۰ ؍؍ |

### ترکیب

پوست کیکر کو تھوڑے پانی میں بھگو دیں۔ اور جوش دے کر چھان کر علیحدہ رکھ لیں۔ باقی سب ادویہ کو باریک کرکے پانی مذکورہ میں گوندھ کر مچ

| | |
|---|---|
| لونگ | ۱۰ ماشہ |
| کتھ سفید | ۳۰ ″ |
| پوست کیکر | حسب ضرورت |

سیاہ کے برابر گولیاں بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت ایک ایک گولی مُنہ میں رکھ کر چوسیں۔

## (۳۲) حبوب سعال مرکب

فوائد۔ یہ گولیاں ہر قسم کی کھانسی کے واسطے عجیب ہیں۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| رب السوس | ۹ ماشہ |
| فلفل سیاہ | ۱ ″ |
| ایمونیم کا ... | ۲ ″ |
| اپی کے ... | ۱ ″ |

**ترکیب**

تمام کو الگ الگ باریک کر کے تیس عدد گولیاں بنادیں

**خوراک و طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت تین گولی صبح تین گولی دوپہر تین گولی شام پانی یا مناسب بدرقہ سے کھلائیں۔

## (۳۳) معجون برائے کھانسی ہر قسم

فوائد۔ خواہ کسی قسم کی کھانسی ہو اس کے لئے یہ معجون بہت ہی مفید اور عجیب الاثر ہے۔ معجون نسخہ ۳ میں ملاحظہ فرمادیں۔

## (۳۴) حبوب کھانسی عا

**فوائد** یہ کھانسی کے واسطے شرطیہ دوائی ہے اس کے استعمال سے ایک رات میں ہی آرام ہو جاتا ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| مصبر | ۲ تولہ |
| ملٹھ | ۳ ماشہ |
| کتیرا | ۳ " |
| گوند کیکر | ۳ " |
| عرق بادیان | حسب ضرورت |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو باریک کر کے عرق میں گوندھ کر دانہ مٹر کے برابر گولیاں بنا لیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

رات کو سوتے وقت ایک گولی منہ میں رکھ کر چوسیں۔

## (۳۵) لعوق برائے کھانسی

**فوائد** یہ لعوق بلغم کو خارج کرتا ہے۔ خشک کھانسی کیلئے لاجواب ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| کاکڑا سنگی | ۱ تولہ |
| مرچ سیاہ | ۶ ماشہ |
| ملٹھی | ۲ تولہ |
| گوند کتیرا | ۲ تولہ |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو باریک کر کے شکر کے قوام میں ملا کر چٹنی بنا لیں۔

**طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت مریض کو تھوڑی تھوڑی دیں

(۳۶) حبوب سرفہ

**فوائد۔** کھانسی نئی ہو یا پرانی ہو دونوں کے واسطے اکسیر ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| مرمکی | ۲ | درم |
| میعہ سائلہ | ۱ | ؍؍ |
| رب السوس | ۵ | ؍؍ |
| مغز بادام شیریں | ۳ | ؍؍ |
| افیون | ۲ | ؍؍ |
| گوند کیکر | ۳ | ؍؍ |
| مصری | ۳ | ؍؍ |

### ترکیب

تمام ادویہ کو باریک کر کے تخم السی کے لعاب میں گولیاں بقدر نخود بناویں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ عرق بادیان یا عرق گاؤزبان کے کھلائیں

### نوٹ

واضح ہو کہ درم ساڑھے تین ماشہ کا ہوتا ہے۔

(۳۷) دوائی برائے سُرفہ

**فوائد۔** شدید سے شدید کھانسی کے واسطے یہ دوا نہایت مفید ہے ضیق النفس اور درد سینہ کے واسطے بھی فائدہ مند ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۱ | تولہ |
| فلفل سیاہ | ۱ | تولہ |

### ترکیب

اول شنگرف اور فلفل سیاہ کو آپس میں خوب کھرل کریں۔ جب باریک

| | |
|---|---|
| فلفل دراز | ۶ ماشہ |
| مصری | ۱ تولہ |

ہو جاویں تو پھر مصری اور دار فلفل ملا کر کھرل کریں تا کہ مثل غبار کے ہو جاوے پس دوا تیار ہے۔

خوراک وطریقہ استعمال۔ دو رتی گرم پانی کے ہمراہ مریض کو کھلائیں حیرت انگیز فائدہ ہو گا۔

## (۳۸) دوائے عجیب

فوائد۔ یہ دوائی تین مرضوں کے واسطے اکسیر ہے۔ کالی کھانسی ضیق النفس اور ذات الجنب تینوں کے واسطے اعجاز مسیحا ہے۔

### ہوالشافی

| | |
|---|---|
| سم الفار سفید عمدہ | ۲ تولہ |
| شاخ گوزن | ۲ ״ |
| شیر مدار | ۲۰ ״ |

### ترکیب

اول شاخ گوزن کا بورہ کریں پھر سم الفار ملا کر شیر مدار میں کھرل کریں۔ جب خشک ہو جاوے تو ٹرص بنا دیں پھر پچاس عدد پتے مدار کے لپیٹ کر کپر مٹی کر کے دس سیر کنڈوں کی آگ دیں سرد ہونے پر باریک کر کے رکھ لیں۔

خوراک وطریقہ استعمال ایک رتی مناسب بدرقہ کے استعمال کریں۔

## (۳۹) نسخہ برائے شہیقہ

فوائد۔ یہ دوائی کالی کھانسی کے واسطے عجیب چیز ہے

**ھوالشافی**

انار ترش ۱ عدد
نمک لاہوری قدر ضرورت

**ترکیب**

انار کے ایک طرف سے سوراخ کرکے اس میں نمک جتنا آسکے ڈالیں پھر اسی ٹکڑہ سے سوراخ کو بند کرکے ایک کوزہ میں رکھ کر آگ میں جلائیں اور آگ اتنی ہو کہ تمام انار کوئلہ ہو جاوے پیسکر شیشی میں رکھ لیں۔

**خوراک و استعمال۔** ایک ماشہ ایک تولہ شہد میں ملاکر تھوڑا تھوڑا دن میں تین بار مریض کو چٹائیں۔ تجربہ کی دوا ہے۔

نوٹ:۔ کھانسی دمہ کے واسطے نسخہ ۳۷ بہت مفید ہے ملاحظ فرمائیں۔

## (۴۰) حبوب برائے کالی کھانسی

**فوائد** کھانسی جسکو کھٹیکی کہتے ہیں اسی کیواسطے یہ گولیاں شرطیہ فائدہ کرتی ہیں پہلی خوراک سے صحت کے آثار ظہور میں آتے ہیں۔

**ھوالشافی**

نشاستہ۔
گوند کیکر
افیون
رب السوس ہمہ یک وزن

**ترکیب**

سب کو باریک کرکے پانی کے ساتھ دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بنائیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

ایک سال کے بچے کو ایک گولی دو سال کے بچے کو دو گولی دو سال سے چار سال

کے بچے کو تین گولی چار سال سے آٹھ سال کے بچے کو چار گولی۔ صبح شام پانی کے
ہمراہ کھلائیں اگر بچہ کمزور ہو تو خوراک کی کمی بیشی ہو سکتی ہے۔

## دمہ

یہ ایک ایسی مرض ہے جس میں سانس کھینچ کر آتا ہے۔ اقسام اسکے دو ہیں ایک
خشک دوسرا تر۔ خشک دمہ میں بلغم خارج نہیں ہوتی۔ اور تر دمہ میں بلغم خارج
ہوتی ہے۔ اور اس کا دورہ ہوتا ہے۔ اس کے لئے چند مجرب نسخے درج کئے
جاتے ہیں۔

## (۱۴) نسخہ انگریزی برائے دمہ

**فوائد**۔ یہ دوا دمہ ہر قسم کے لئے بے نظیر ہے چند ایک خوراک سے دمہ
دور ہو جاتا ہے بالغرض اس کی جتنی تعریف کی جاوے تو تھوڑی ہے۔

**ھوالشّافی**

| | | |
|---|---|---|
| بلاٹا اورائی | ۵ | قطرہ |
| آب خالص | ۵ | تولہ |

**ترکیب**

دونوں کو آپس میں ملائیں تیار ہے۔

**طریقہ استعمال**

یہ خوراک ایک ہے بیمار کو پلائیں اول
تو پہلی خوراک سے آرام ہو جاویگا۔ ورنہ دو دو گھنٹہ کے بعد ایسی ایک دو خوراکیں
اور پلا دیں۔

**نوٹ**۔ یہ دوا ہومیوپیتھی دوا فروشوں سے عام اور بہت سستی مل سکتی ہے۔

## (۴۲) نسخہ عجیب برائے دمہ

فوائد۔ یہ نسخہ ایک سیلانی فقیر کا بتایا ہوا نسخہ ہے۔ جو دمہ کیواسطے بیحد مفید ہے علاوہ دمہ کے بلغمی کھانسی کو بھی از حد فائدہ دیتا ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| بیخ مدار صاف کردہ | ۵ سیر پختہ |
| کھانڈ | بقدر ضرورت |

### ترکیب

بیخ مدار کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے گائے کے پیشاب میں رات کو بھگو دیں صبح کو پیشاب سے نکالکر قدر خشک کر لیں پھر ایک گلی برتن کلاں میں ڈال کر نیچے سوراخ کر کے بذریعہ پتالجنتر تیل نکالیں پھر تیل کے برابر کھانڈ ملا کر اچھی طرح کھرل کر کے نخود کے برابر گولیاں بنائیں اور محفوظ رکھیں دوا تیار ہے۔

**خوراک و طریقہ استعمال** ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ عرق گاؤزبان یا عرق بادیان یا آب خالص یا مناسب بدرقہ انشاءاللہ دو ہفتہ تک دمہ جاتا رہیگا۔ اگر بلغمی کھانسی ہو تو وہ بھی چند خوراکوں سے دفع ہو جاویگی۔

## (۴۳) نسخہ قے آور برائے دمہ

فوائد۔ یہ قے آور نسخہ ہے اگر چھاتی میں بلغم زیادہ منجمد ہو تو یہ نسخہ استعمال کریں انشاءاللہ قے ہو کر تمام بلغم چھاتی سے نکل جائے گی۔ بعد اگر ضرورت ہو تو کوئی اور دوائی دمہ کی استعمال کر دیں۔ بہت اچھا فائدہ ہوگا۔

| ہوالشافی | طریقہ استعمال |
|---|---|
| اپی کاکیوانہ ایک یا ڈیڑھ ماشہ | گرم پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ بہت کھل کر قے ہو گی۔ اور بلغم کا کافی اخراج ہو گا۔ |

نہایت عمدہ دوائی ہے مریض کو حسب طاقت استعمال کرائیں۔

**نوٹ** دمہ کے کمزور مریض کو قے آور دوائی استعمال نہیں کرانی چاہیئے۔

## نفث الدم

منہ سے خون آنے کو نفث الدم کہتے ہیں

## (۴۴) اکسیر نفث الدم

**فوائد۔** یہ بالخاصہ اثر دوا ہے خون خواہ کسی حصہ جسم سے خارج ہوتا ہو اس کے استعمال سے فوراً رک جاتا ہے نفثِ الدم۔ قے الدم۔ نکسیر۔ خونی اسہال حتیٰ کہ سل تک فائدہ کرتا ہے۔ کم خرچ اور بالانشین دوا ہے جو بالکل آسانی سے تیار بھی ہو سکتی ہے۔

| ہوالشافی | | | ترکیب |
|---|---|---|---|
| سنگ جراحت | ۳ | تولہ | دونوں کو الگ الگ باریک کر کے آپس میں ملائیں۔ اور خوب کھرل کریں جب خوب ملجاویں تو شیشی میں محفوظ رکھیں |
| گیرو سرخ | ۳ | ” | |

**خوراک و طریقہ استعمال** خوراک ۵ ماشہ حسب ذیل خسانده کے ساتھ

استعمال کریں۔ پوست ڈوڈہ نیمکوب ا تولہ بیخ انجبار نیمکوب ۲ تولہ دونوں کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگو دیں۔ صبح چھان کر تین حصہ کریں ایک حصہ میں مصری ملا کر دوائی استعمال کریں۔ دوسری خوراک دوپہر کو اور تیسری خوراک شام کو۔ پہلی خوراک سے فائدہ ہوگا۔ تین دن تک ضرور بطریقہ مذکورہ کے استعمال کریں۔

## (۴۵) تریاق الدم

**فوائد۔** ہر قسم کے خون بند کرنیکے واسطے اکسیر اور بیجا نسخہ ہے کثرت طمث۔ بواسیر خونی۔ قے الدم۔ نکسیر خونی پیچش غرضیکہ خون خواہ کہیں سے آتا ہو بدرقہ مناسب سے دیں خون فوراً بند ہو جائیگا کم خرچ اور بالانشین کا مصداق ہے۔ اور بڑے بڑے چوٹی کے نسخوں کو مات کرتا ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| پاپوش کا تلا کہنہ سوختہ | ۲ تولہ |
| ہلدی عمدہ سوختہ | ۲ ″ |

### ترکیب

دونوں کو الگ الگ باریک کرکے آپس میں ملائیں اور شیشی میں محفوظ رکھیں۔

**خوراک وطریقہ استعمال** تین ماشہ شربت انجبار یا چاولوں کی پیچ کے ہمراہ دن میں تین بار استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ جلدی فائدہ ہوگا تین دن سے زیادہ کھلانے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

## (۴۶) نسخہ لاجواب برائے نفث الدم

فوائد۔ نفث الدم کے واسطے یہ نسخہ بے عدیل ہے۔

**ھوالشافی**

بوٹی بکن معہ برگ وشاخ ۲ تولہ

**ترکیب وطریقہ استعمال۔**
بکن کو ایک چھٹانک پانی میں گھوٹ کر چھان کر مریض پلادیں۔ ایک ہی خوراک میں فائدہ ظاہر ہوگا۔

## ذات الریہ وذات الجنب

پھیپھڑے کے ورم کا نام ذات الریہ یعنی نمونیا ہے۔ اس کے علامات یہ ہیں کہ سانس کی تنگی جس طرف کے پھیپھڑے میں ورم ہو سطرف کا رخسارہ سرخ ہو جاتا ہے۔ اور درد شدت سے ہوتا ہے بخار میں تیزی ہوتی ہے پیاس زیادہ۔

**دیگر**۔ درد پسلی کا نام ذات الجنب ہے۔ یہ درد دو قسم کا ہوتا ہے خالص اور غیر خالص۔ سینہ کی پسلیوں کے اندر کیطرف یا اس پردہ میں جو معدہ و جگر اور پھیپھڑہ کے درمیان واقع ہے۔ ورم پیدا ہو تو اس کو ذات الجنب خالص کہتے ہیں۔ پسلیوں کے درمیانی عضلات میں اگر ریح غلیظ جمع ہو جاوے۔ اور درد پیدا ہو تو اسکا نام ذات الجنب غیر خالص کہتے ہیں۔ یعنی ورم پیدا ہو جاوے تو ذات الجنب اصلی ہے اگر ورم نہ ہو تو ذات الجنب غیر خالص ہے۔ ہر ایک کے علامات تشخیصی جدا جدا ہوتے ہیں نمونیا میں سانس کی تنگی اور درد کی گرانی زیادہ ہوتی ہے ذات الجنب میں بخار

کھانسی اور تنگی سانس ہوتی ہے۔

## (۴۷) تریاق برائے نمونیا ذات الجنب

**فوائد** یہ کشتہ ہر قسم کے دردوں کیواسطے مفید ہے ذات الجنب ہو یا ذات الصدر، برسام ہو یا نمونیا خواہ کوئی درد ہو اسکی چند ایک خوراکیں فوراً افاقہ کر دیتی ہیں۔ بلا مبالغہ اسکی جتنی بھی تعریف کی جاوے کم ہے۔

**ھُوَالشّافی**

بارہ سنگا حسب ضرورت

**ترکیب**

بارہ سنگا کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ایک کوزہ گلی میں ڈالکر اوپر دودھ آک اسقدر ڈالیں کہ تر بتر ہو جاوے اس کے بعد کوزہ کا منہ بند کر کے اچھی طرح گل حکمت کریں ہوا سے بچا کر بہت سی آگ دیں سرد ہونے پر دیکھیں اگر سفید ہو گیا تو باریک کر کے رکھ لیں۔ اگر سیاہ رہے تو بطریقہ مذکورہ آک کے دودھ میں تر کر کے بدستور آگ دیں حتی کہ سفید ہو جاوے۔

**خوراک و طریقہ استعمال** بوقت ضرورت ایک رتی سے دو رتی تک ہمراہ عرق گاؤزبان یا عرق اجوائن کے دن میں دو یا تین دیں سرد اور تمام بادی چیزوں سے پرہیز۔

**نوٹ** نسخہ ۴۷ کے ہمراہ نسخہ ۴۸ بھی استعمال کریں۔ تو جلد فائدہ ہوگا۔ (محمد حبیب اللہ)

## (۴۸) مالش برائے درد پسلی و نمونیا

فوائد۔ یہ مالش درد پسلی و نمونیا کے واسطے بہت عجیب ہے۔ نسخہ نمبر ۴۷ کے ہمراہ استعمال فرما دیں۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| روغن مالکنگنی | ۳ تولہ |
| روغن گل | ۳ تولہ |
| موم | ۲ ،، |

### ترکیب

ہر دو روغنوں کو ملا کر آگ پر گرم کریں جب اچھی طرح گرم ہو جاویں تو آگ سے اُتار کر موم ملا دیں۔ اور سرد ہونے تک ہلاتے رہیں جب سرد ہو جاوے تو رکھ لیں۔

طریقہ استعمال۔ بوقت ضرورت درد کی جگہ خوب مالش کریں اوپر روئی باندھ دیں اسی طرح صبح شام استعمال فرما دیں انشاء اللہ بہت جلدی آرام ہو گا۔

## (۴۹) حبوب برائے درد پسلی و نمونیا

فوائد۔ یہ گولیاں نمونیا کے واسطے بہت مجرب المجرب ہیں مریض کو کھلانے کے ساتھ ہی درد کو آرام ہو جاتا ہے کھانسی اور بخار دونوں رفع ہو جاتے ہیں۔

### ھوالشافی

### ترکیب

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۱ | تولہ |
| فلفل سیاہ | ۱ | تولہ |
| فلفل دراز | ۱ | ″ |
| افیون | ۱ | ″ |
| تخم جوز ماثل | ۱ | ″ |

فلفل سیاہ اور فلفل دراز جوکوب کرکے شنگرف کی ڈلی درمیان رکھ کر ایک کپڑے کی تھیلی میں بند کرکے روغن زردمیں بریاں کریں۔ اور روغن اتنا ہو کہ تھیلی ڈوب جاوے جب تھیلی سخت ہو جاوے تو اتار کر باقی ادویہ بھی شامل کرکے ایک ایک رتی کی گولیاں بنادیں خشک کرکے محفوظ رکھیں

**خوراک و طریقہ استعمال** ایک گولی مناسب بدرقہ کے مریض کو صبح و شام کھلادیں۔

**نوٹ:۔** بچوں کو یہ دوا استعمال نہ کرائیں۔

## (۵۰) روغن اکسیر برائے نمونیا

**فوائد۔** یہ تیل نمونیا کے واسطے حد درجہ کا سریع الاثر ہے۔ علاوہ نمونیا کے ہر قسم کے دردوں کو بھی مفید ہے۔ میرا کئی بار تجربہ شدہ ہے

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| روغن کنجد | ۱۰ | تولہ |
| موم دیسی | ۲ | ″ |
| سندھور خالص | ۲ | ″ |

### ترکیب

روغن اور موم کو آگ پر گرم کریں۔ جب موم ملجاوے تو آگ سے اُتار کر سندھور ڈال کر ہلاتے رہیں حتی کہ ٹھنڈا ہو جاوے پھر رکھ لیں۔

**طریقہ استعمال** درد کی جگہ مالش کرکے روئی یا فلالین کا ٹکڑا اوپر باندھ دیں۔ قدرت الٰہی کا مشاہدہ فرمادیں۔ جہاں بھی درد ہو اسی طریقہ سے استعمال فرمادیں۔

(۵۱)

## شربت عجیب

**فوائد** ذات الجنب و ذات الریہ کے واسطے یہ شربت مخصوص چیز ہے۔ کھانسی زکام و نزلہ کو بھی فائدہ کرتا ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| عناب | ۲۰ دانہ |
| لسوڑیاں | ۴۰ " |
| خطمی | ۱۰ تولہ |
| خبازی | ۱۰ " |
| انجیر | ۱۶ دانہ |
| زوفا | ۳ تولہ |
| ملٹھی | ۳ تولہ |
| پرسیاؤشاں | ۲ " |
| قند سفید | ۳ پاؤ پختہ |

### ترکیب

قند کے بغیر تمام دواؤں کو ایک سیر پانی میں رات کو بھگودیں صبح کو جوش دیکر چھان کر قند سفید ملاکر قوام کرکے شربت بنادیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

تین تولہ صبح تین تولہ شام ہمراہ عرق گاؤزبان ۵ تولہ۔ اگر درد نہ ہو تو کھانسی زکام کیواسطے صرف پانی کے ہمراہ دینا کافی ہے۔

## (۵۲) اکسیر ذات الجنب

فوائد۔ یہ دوائی تین مرضوں کے واسطے اکسیر بے نظیر ہے ذات الجنب دمہ۔ کھانسی شہیقہ وغیرہ کے واسطے اعجاز مسیحا ہے۔ ترکیب و خوراک و طریقہ استعمال نسخہ ۳۸ ملاحظہ فرماویں۔

## (۵۳) دوائے درد سینہ

فوائد۔ یہ نسخہ درد سینہ کو دور کرنے کے لئے نہایت سریع الاثر ہے نسخہ و مکمل فوائد ترکیب و خوراک و طریقہ استعمال نسخہ ۳۷ ملاحظہ ہو۔

## ضعف قلب

ضعف قلب دل کے کمزور ہونیکو کہتے ہیں۔ جس کے علامات یہ ہیں ذرا سے شور یا دھمکی کی آواز سننے سے فوراً دل دھڑکنے لگتا ہے بہت آدمیوں میں جانا برا معلوم ہوتا ہے۔ اور گھبراہٹ کی جگہ ٹھیرنا مشکل ہوتا ہے۔

## (۵۴) اکسیر قلب نمبر ۱

فوائد۔ یہ اکسیر ایک لاجواب تحفہ ہے اس کے استعمال سے تمام قلبی

بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ ضعف دل دھڑکا۔ غشی۔ کمزوری وغیرہ کیواسطے اکسیر بے نظیر ہے۔ اور بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔

## ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| زہر مہرہ سبز عمدہ | ۲ | تولہ |
| مغز کنول ڈوڈہ | ۵ | تولہ |
| عرق گاؤزبان عمدہ | ۴ | ر |
| گاؤزبان | ۵ | ر |
| روح کیوڑہ | ۵ | ر |
| روح بید مشک | ۵ | ر |

## ترکیب

اول زہر مہرہ کو مغز کنول ڈوڈہ کے نغدہ میں رکھ کر ایک کوزہ گلی میں گل حکمت کرکے بیس سیر اپلوں کی گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے کے بعد عرق گاؤزبان میں ایک روز کھرل کرکے ٹکیہ بنا کر گاؤزبان کے نغدہ میں رکھ کر مذکورہ طریقہ سے آگ دیں پھر نکال کر روح کیوڑہ و بید مشک میں یکے بعد دیگر کھرل کریں حتیٰ کہ دونوں روح ختم ہو جاویں خشک کرکے شیشی میں نگاہ رکھیں دوا اکسیر تیار ہے۔

**خوراک و طریقہ استعمال**۔ بوقت ضرورت ۲ رتی ایک تولہ مسکہ کے اندر رکھ کر کھلائیں۔ اسی طرح صبح شام استعمال کریں۔ اگر مسکہ نہ مل سکے تو دودھ کے ساتھ بھی استعمال کر سکتے ہیں بہت عمدہ دوا ہے۔

## (۵۵) اکسیر قلب ۲

**فوائد** ایک مختصر سا نسخہ ہے۔ مگر اپنے فوائد کے لحاظ سے بڑا ہے دل کی تمام امراض کو چند خوراکوں میں انشاء اللہ حکماً نیست و نابود کرتا ہے اسکی ایک

ہی خوراک فوراً اثر دکھاتی ہے۔ سل اور دق کو مفید ہے۔

## ھو الشافی

| | | |
|---|---|---|
| عقیق سرخ بیداغ عمدہ | ۲ | تولہ |
| عرق بید مشک | ۱۰ | ؍؍ |
| عرق کیوڑہ | ۱۰ | ؍؍ |
| مغز کنول گٹہ | ۲۰ | ؍؍ |
| صدف مروارید عمدہ | ۲ | ؍؍ |
| ڈاڑھی بوہڑ | ۲۰ | ؍؍ |
| ورق نقرہ | ۳ | ؍؍ |
| روغن صندل | ۴ | ؍؍ |

## ترکیب ۱

اول عقیق کو کوئلہ کی آگ میں تپا تپا کر بید مشک و کیوڑہ میں بجھاویں حتیٰ کہ عقیق سفید ہو جاوے پھر مغز کنول ڈوڈہ کے نغدہ میں رکھ کر ایک کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے تیس سیر کی آگ دیں۔ سرد ہونے کے بعد نکال کر رکھ لیں۔

## ترکیب ۲

صدف کو بوہڑ کی ڈاہڑوں کے نغدہ میں رکھ کر کوزہ گلی میں مضبوط بند کر کے چالیس سیر اپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر نکال کر باریک پیس کر محفوظ رکھیں اب پھر ان دونوں کشتوں کو حسب ضرورت آپس میں ملا کر کھرل میں ڈالیں اور ورق نقرہ ایک ایک ڈال سحق کرتے جاویں حتیٰ کہ ورق نابود ہو جاویں اس کے بعد روح کیوڑہ و بید مشک میں ایک ایک روز کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کریں اور ایک کوزہ گلی میں بند کر کے چالیس سیر کی آگ دیں سرد ہونے پر نکال کر روغن صندل میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر بطریقہ مذکورہ آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر رکھ لیں تیار ہے۔

خوراک و طریقہ استعمال ایک رتی ایک تولہ مسکہ میں رکھ کر کھلائیں فوراً

صحت کے آثار نمایاں ہوں گے قابل قدر دوا ہے

## ۵۶ جوارش مفرح و مقوی قلب

فوائد یہ جوارش مقوی دل و دماغ و معدہ و جگر ہے علاوہ اسکے اور بہت سی بیماریونکو بھی مفید ہے جب انسان کی طاقتیں ضعیف ہو جائیں، اور حواس کند اعصاب میں سستی دماغ میں غنودگی دل گھٹتا ہو ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو جاتے ہوں غرضیکہ کوئی مرض کوئی وجہ ہو جس سے انسان کی قلبی و دماغی طاقتوں میں فتور آگیا ہو۔ تو یہ دوا فوراً اثر دکھاتی ہے حرارت غریزی کو بڑھاتی ہے انسان چست و چالاک ہو جاتا ہے۔ اگر صحت کی حالت میں اسکا استعمال کیا جاوے۔ تو دل و دماغ منور ہو جاتے ہیں۔ حافظہ عقل و ذہن درست ہو جاتے ہیں۔ قوت ہاضمہ تیز ہو جاتا ہے سو دھ گھی خوب ہضم ہوتا ہے۔ اور نسیان کو فائدہ ہوتا ہے۔ وسواس وغیرہ میں نافع ہے۔ معدہ کی تمام بیماریوں کو سود مند ہے الغرض اس کی تعریف سے قلم قاصر ہے۔ بنائیں اور جس بیماری پر چاہیں۔ آزمائش کریں یہاں عدم گنجائش کی وجہ سے تمام فوائد واضح نہیں ہو سکے ہم اپنی دوسری کتاب رفیق عیلان کے اندر نہایت وضاحت بیان کر دینگے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| زنجبیل | ۱ | تولہ |
| سازج ہندی | ۶ | ماشہ |
| دارچینی | ۶ | رر |

### ترکیب

سب ادویہ کو باریک کرکے ملائیں پھر شہد کو آگ پر مصفیٰ کرکے تمام ادویہ کو ملا کر جوارش تیار کریں شیشی

| | |
|---|---|
| لونگ | ۱ تولہ |
| خولنجاں | ۶ ماشہ |
| سنبل الطیب | ۶ ماشہ |
| جوز بوا | ۶ ماشہ |
| زردنج عقربی | ۲ تولہ |
| ورق طلا | ۲ رتی |
| ورق چاندی | ۱ ماشہ |
| کستوری | ۳ رتی |
| شہد خالص | ۸ تولہ |

کے برتن میں ڈال کر رکھ دیں۔

## خوراک و طریقہ استعمال

خوراک ۳ ماشہ سے ۶ ماشہ تک واحد چباکر کھالیں مریض کو عرق یا پانی کے ساتھ کھلائیں کمزور شخص اپنی طاقت کو بڑھانے کے واسطے دودھ کے ہمراہ بوقت صبح بطور ناشتہ استعمال کریں نہایت مقوی دل و دماغ و مفرح قلب ہے۔

## درد معدہ و ضعف معدہ

درد معدہ گرمی و سردی کے سبب سے ہوتا ہے اگر گرمی کی وجہ سے ہو۔ تو دھوئیں جیسے ڈکار آتے ہیں۔ پیاس اور بھوک زیادہ لگتی ہے ضعف معدہ ہو تو کھانا ہضم نہیں ہوتا۔ اور جیسا غذا کھایا جاوے اسی قسم کے ڈکار آتے ہیں۔ متلی ہوتی ہے۔ اور بھوک زائل ہو جاتی ہے۔ سر کو بخارات چڑھتے ہیں۔ کھانا اچھی طرح جزو بدن نہیں ہوتا۔ بیمار روز بروز لاغر اور دُبلا ہوتا جاتا ہے۔

## (۵۷) حبوب برائے درد شکم و بدہضمی

فوائد۔ درد معدہ اور بدہضمی کیواسطے از حد مفید ہے ہاضم طعام کے واسطے خاص مخصوص چیز ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| زنجبیل | ۵ | تولہ |
| پاپیتہ | ۵ | ؍؍ |
| نوشادر | ۱ | ؍؍ |
| فلفل سیاہ | ۱ | ؍؍ |
| نمک خوردنی | ۰۲ | ؍؍ |

**ترکیب**

سب ادویہ کو باریک کرکے گولیاں بقدر نخود بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

کھانا کھانیکے بعد یا بوقت ضرورت دو گولی سے تین گولی تک ہمراہ آب خالص یا عرق سونف کے نگل لیں۔

## (۵۸) سفوف اکسیر ہاضم۔

فوائد۔ ضعف معدہ۔ درد معدہ ریاحی وغیرہ میں بہت اعلیٰ دوا ہے اور ہیضہ کو بھی فائدہ کرتی ہے۔ بچھو کاٹے کے واسطے بھی مفید ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| ہرمچی مصفےٰ | ۵ | تولہ |
| شورہ قلمی | ۳ | ؍؍ |
| دانہ الائچی کلاں | ۳ | ؍؍ |

**ترکیب**

سب ادویہ کو الگ الگ باریک کرکے آپس میں ملاکر پھر کھرل کریں۔ جب یکجان ہو جاویں تو رکھ لیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نمک لاہوری | ۲ | تولہ |
| جوہر نوشادر | ۲ | تولہ |
| پیپرمنٹ | ۶ | ماشہ |
| فلفل سیاہ | ۱ | تولہ |
| فلفل دراز | ۱ | " |
| جوکھار سفید انگریزی | ۱ | " |

**خوراک و طریقہ استعمال**

دو رتی سے ایک ماشہ تک ہمراہ عرق سونف استعمال فرمادیں۔ اور جہاں بچھو کاٹے وہاں پانی میں حل کر کے لیپ کر دیں۔

## (۵۹) اکسیر دوائی درد پیٹ

**فوائد۔** یہ ہمہ صفت موصوف ہے۔ درد۔ اپھارہ۔ بدہضمی، درد پیٹ ریحی، بھوک نہ لگنا وغیرہ میں تیر بہدف ہے اس کے علاوہ پتلے پتلے دست آتے ہوں، اور پیاس لگتی ہو۔ یا سفید رنگ کے کھل کھل کر دست آتے ہوں درد پیٹ یا ریحی درد سے بیچین ہو تو یہ دوا نہایت اکسیری اثر دکھاتی ہے چند ایک خوراک کے استعمال سے معدہ طاقتور ہو جاتا ہے۔ اور ہر قسم کے دست خود بخود بند ہو جاتے ہیں۔ اور بالکل صحت ہو جاتی ہے۔

**ہوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| حلتیت بریاں | ۱ | تولہ |
| سہاگہ سفید بریان | ۱ | تولہ |
| زنجبیل | ۱ | تولہ |

**ترکیب**

سب ادویہ کو الگ الگ باریک کوٹ چھانکر آپس میں ملا دیں۔ بعدہٗ ادرک کے رس میں کھرل کر کے دو رتی کی

| | | |
|---|---|---|
| فلفل دراز | ۱ | تولہ |
| فلفل سیاہ | ۱ | " |
| نمک سونچر | ۱ | " |
| نمک سیاہ | ۱ | " |

گولیاں بنالیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

درد کے ساتھ دستوں کے بند کرنے کیلئے ہر دو گھنٹہ کے بعد ایک ایک گولی ہمراہ عرق بادیان کے نفخ بدہضمی وغیرہ کے واسطے بعد از غذا ایک گولی ہمراہ پانی کے کھلائیں۔ درد باد گولہ میں عرق بادیان سے ایک عرصہ تک کھلاتے رہیں۔ بالخاصہ اکسیر بےنظیر دوا ہے

## (۶۰) حبوب برائے باد گولہ

**فوائد**۔ یہ گولیاں باد گولہ کے واسطے از حد مفید ہیں

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| زنجبیل | ۱ | تولہ |
| سہاگہ سفید بریاں | ۱ | تولہ |
| نمک سیاہ | ۱ | " |
| انگوزہ | | |

**ترکیب**

سب دواؤں کو باریک پیسکر سہانجنہ کی جڑ کی چھال کے پانی میں گولیاں بقدر نخود بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

درد شدت کے وقت آٹھ گولیاں پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ اگر درد پیٹ ہو تو ایک دو گولیاں پانی کے ہمراہ کھلائیں بہت عمدہ دوا ہے۔

## (۶۱) حبوب عجیب برائے بدہضمی

فوائد۔ یہ گولیاں تمام امراض شکم کے واسطے نہایت نافع ہیں۔

### ھوالشافی

| دوا | مقدار | وزن |
|---|---|---|
| نوشادر | ۳ | ماشہ |
| سہاگہ سفید | ۳ | " |
| جواکھار | ۳ | " |
| ہر چہار نمک | ۱۴ | " |
| دار فلفل | ۱ | تولہ |
| زنجبیل | ۱ | " |
| مرچ سیاہ | ۱ | " |
| ترپھلہ | ۶ | " |

### ترکیب

حسب ادویہ کو باریک کر کے عرق لیموں کے ہمراہ ۲-۲ رتی کی گولیاں بنا لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی سے چار گولی تک ہمراہ عرق سونف یا آب خالص

## پیچش و اسہال و اسہال سنگرہنی

پیچش ذحیر امعا کے درد کو کہتے ہیں جس میں بار بار مروڑ کے ساتھ پاخانہ کی حاجت ہوتی ہے۔ اور پیپ دار بلغم جسے آؤں کہتے ہیں نکلتی ہے جسکے ساتھ خون بھی ہوتا ہے اس مرض کے دو اقسام ہیں۔ ایک زحیر صادق دوسری ذخیر کاذب اگر قبض کی وجہ سے ہو۔ تو اس سے ذحیر کاذب کہتے

ہیں ورنہ صادق۔

اسہال دست آنیکو کہتے ہیں۔ اگر دستوں کے ساتھ خون آئے تو ان کو اسہال دموی کہتے ہیں ان کے بھی دو اقسام ہوتے ہیں۔ ایک کبدی۔ دوسرے معوی۔ اسہال کبدی رات کو بڑی بڑی مقدار میں آیا کرتے ہیں۔ مریض یکدم کمزور ہو جاتا ہے۔ اور اسہال معوی دن کو زیادہ آیا کرتے ہیں۔ اور مریض جلدی کمزور نہیں ہوتا۔

اسہال سنگرہنی اس مرض کا نام ہے جس میں دو چار روز اسہال آئیں اور ایک دو روز قبض ہو جاوے یہ دستوں سے زیادہ خطرناک مرض ہے۔

## (۶۲) سفوف پیچش و مروڑ

فوائد: پیچش کسی قسم کی ہو مروڑ خواہ کتنے ہی آتے ہوں۔ انشاء اللہ اس کی چند خوراکوں میں جاتے رہیں گے۔

### ھوالشافی

| دوا | مقدار | وزن |
|---|---|---|
| کشنیز خشک | ۶ | ماشہ |
| زیرہ سفید | ۶ | " |
| سونف | ۶ | " |
| مروڑ پھلی | ۶ | " |
| زنجبیل | ۶ | " |
| ہلیلہ سیاہ | ۶ | " |

### ترکیب

سب ادویہ کو پہلے الگ الگ روغن زرد میں بھونیں۔ پھر باریک کر کے کھانڈ ملا کر سفوف تیار کریں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

بوقت ضرورت چار چار ماشہ ہر دو گھنٹہ کے بعد کھلاتے رہیں حتی کہ

| | | |
|---|---|---|
| کوکنار | ۶ | ماشہ |
| نبات سفید | ۷ | تولہ |

مروڑ بالکل بند ہوجاویں۔ بہت عمدہ دوا ہے۔ حاملہ عورتوں کو اکثر یہ مرض ہوجایا کرتی ہے۔ اس کیلئے بھی مفید ہے

## (۶۳) حبوب برائے پیچش

فوائد۔ یہ گولیاں پیچش کے واسطے بہت عمدہ ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| افیون خالص | ۶ | ماشہ |
| چونہ | ۲ | ماشہ |
| زنجبیل | ۱ | رر |

### ترکیب

سب کو ایک جگہ باریک کرکے پانی کے ہمراہ دانہ موٹھ کے برابر گولیاں بناویں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی صبح ایک گولی شام مناسب بدرقہ یا آب خالص انشاءاللہ بہت جلد فائدہ ہوگا۔

## (۶۴) حبوب عجیب برائے پیچش

فوائد یہ گولیاں پیچش کیواسطے نہایت مفید ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| جوز بوا | ۳ | ماشہ |
| شنگرف | ۳ | رر |

### ترکیب

سب کو باریک کرکے پانی کیساتھ نصف، نصف رتی کی گولیاں بنائیں

| | |
|---|---|
| مغز تخم آم | ۲ ماشہ |
| مغز تخم جامن | ۲ ماشہ |
| بیلگری | ۳ ″ |
| افیون | ۳ ″ |

خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی نصف کھجور کے ساتھ کھلائیں اور پیٹ پر روغن مصطگی کی مالش کریں۔

غذا چاول اور دہی۔

## (۶۵) گولیاں برائے پیچش

فوائد۔ یہ گولیاں اسہال و پیچش کے واسطے مفید ہیں۔

ھوالشافی

| | |
|---|---|
| ماجو سبز بے سوراخ | ۹ ماشہ |
| مائیں خورد | ۹ ماشہ |
| افیون خالص | ۴ ″ |
| گوند کیکر | ۱ ماشہ |

ترکیب

سب ادویہ کو کوٹ چھان کر پانی کے ساتھ فلفل سیاہ کے برابر گولیاں بناویں۔

خوراک و طریقہ استعمال

بچے کو ایک گولی جوان کو تین گولی سے چار گولی تک پانی کے ہمراہ دن میں دو تین بار کھلائیں ہر قسم کے دستوں کے واسطے مفید ہیں۔

## (۶۶) حبوب تریاق

فوائد۔ یہ گولیاں پیچش اور مروڑ کے لئے حکمی فائدہ کرتی ہیں اور زخم

اسہال کے واسطے بھی لاثانی چیز ہے۔

**ہوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۲ | ماشہ |
| تنکار | ۴ | " |
| افیون | ۸ | " |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو باریک کرکے گولیاں بقدر دانہ موٹھ کے بنادیں

**خوراک و طریقہ استعمال**

ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ عرق لیموں یا آب خالص کے کھلائیں۔

## (۷) گولیاں برائے حابس اسہال

فوائد یہ گولیاں دستوں کو آناً فاناً بند کر دیتی ہیں ہاضمہ بڑھ جاتا ہے۔ بھوک خوب لگتی ہے۔

**ہوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| مازو بریاں | ۷ | ماشہ |
| پوست انار | ۷ | " |
| گل انار | ۷ | " |
| گوند کیکر | ۷ | " |
| بیلگری | ۷ | " |
| ملٹھی خورد | ۷ | " |
| مائیں کلاں | ۷ | " |

**ترکیب**

اول مازو کو روغن گاؤ میں بریاں کریں۔ پھر سب ادویہ الگ الگ باریک کرکے ملا کر بقدر ایک رتی کی گولیاں بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

ایک گولی مناسب بدرقہ کے صبح شام مریض کو کھلائیں۔

| | |
|---|---|
| افیون خالص | ۷ ماشہ |

## (۶۸) سفوف جالبس اسہال سنگرہنی وخونی

**فوائد۔** یہ دوائی ہر قسم کے اسہال واسہال خونی وسنگرہنی وغیرہ کیلئے نہایت ہی مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| جائفل | ۵ ماشہ |
| سونٹھ | ۵ ٫٫ |
| افیون | ۵ ٫٫ |
| چھوہارہ تخم دُور کردہ | ۵ ٫٫ |
| جنگلی اپلوں کی راکھ | ۲۰ ٫٫ |

### ترکیب

پہلی تینوں دوائیں باریک پیس کر سفوف بناویں پھر خاکستر ملائیں دوا تیار ہے۔

### خوراک و طریقہ استعمال

پہلے مریض کو حسب طاقت کسٹرائیل دودھ میں ملاکر پلائیں تاکہ انتڑیاں نرم اور صاف ہو جاویں۔ پھر سفوف ایک ماشہ سے دو ماشہ تک چاولوں کے پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ اور بچوں کو بلحاظ عمر بطریقہ مذکورہ کے کھلائیں۔ انشاء اللہ پہلے ہی دن فائدہ ظاہر ہوگا۔

**نوٹ:۔** جنگلی اپلوں کی راکھ کو پہلے پارچہ بیز کریں۔

## (۶۹) گولیاں برائے دافع اسہال وسنگرہنی

فوائد - یہ گولیاں جملہ اقسام اسہال و سنگرہنی کے لئے مفید ہیں

**ہوالشافی**

| | |
|---|---|
| شب یمانی بریاں | ۶ ماشہ |
| حضض مکی مصفےٰ | ۰۲ تولہ |

**ترکیب**

دونوں کو باریک کرکے چودہ عدد گولیاں بناویں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

ایک گولی توڑ کر قدرے مسکہ میں ملاکر ہمراہ ادھ رڑکہ کے کھلائیں۔

پرہیز - گوشت - دودھ - گندم کی روٹی۔

غذا - دہی چاول - دال چاول - مکی کی روٹی۔

## (۷۰) کشتہ برائے پیچش حاملہ

فوائد - حاملہ عورتوں کو عموماً پیچش ہو جایا کرتی ہے - ان کے واسطے یہ دوا بہت عمدہ ہے - علاوہ اس کے پیچش صادق کے واسطے بھی ازحد مفید ہے۔

**ہوالشافی**

| | |
|---|---|
| افیون خالص | ۱ تولہ |
| شب یمانی | ۱۰ " |

**ترکیب**

دونوں کو ایک کوزہ گلی میں بند کرکے گل حکمت کریں جب خشک ہو جاوے تو پانچ سیر اپلوں میں پھونک دیں - جب سرد ہو جاوے تو باریک کرکے رکھ لیں۔

**خوراک طریقہ استعمال** - بوقت ضرورت ایک رتی مناسب بدرقہ

کے استعمال فرماویں انشاء اللہ تیسری خوراک میں فائدہ ہوگا۔

## (۷۱) حبوب شنگرفی

فوائد۔ یہ گولیاں زحیر صادق و کاذب دونوں میں مفید ہیں اگر سخت سُدّہ نہ ہو تو وہ بھی اس کے استعمال سے خارج ہو جاتا ہے ورنہ سُدّہ پہلے خارج کر لینا چاہیئے۔

### ھوالشّافی

| | |
|---|---|
| شنگرف مصفیٰ | ۱ تولہ |
| افیون | ۷ ماشہ |
| فلفل گرد | ۳ ماشہ |
| مصطگی رومی خالص | ۱ تولہ |

### ترکیب

سب کو الگ الگ باریک کر کے مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بناویں

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ آب خالص۔ نہایت عمدہ ہیں۔

## قبض

قبض عموماً خشکی امعا سے پیدا ہوتی ہے۔

## (۷۲) حب ملیّن

فوائد۔ یہ گولیاں درد شکم و قبض کے لئے نہایت مفید ہیں۔

### ھوالشّافی

### ترکیب

| | | |
|---|---|---|
| زنجبیل | ۲ | تولہ |
| برگ سنا مصفےٰ | ۴ | ״ |
| منقے مویز | ۶ | ״ |

پہلی دونوں ادویہ کو کوٹ چھان کر منقے ملا کر خوب کوٹیں جب گولیاں بنانے کے قابل ہو جاوے تو نخود کے برابر گولیاں بناویں۔

خوراک و طریقہ استعمال قبض کے لئے ایک گولی سے دو گولی تک سوتے وقت دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔ اگر ایک تولہ گرم پانی کے ہمراہ کھلائیں تو دو تین دست کھل کر آجاویں گے۔ بہت عمدہ دوا ہے۔

## (۷۳) نسخہ برائے قبض

فوائد۔ یہ دوا یبوست امعا اور قبض دائمی کے لئے نہایت فائدہ مند ہے

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| گل بنفشہ | ۱ | تولہ |
| سنا مکی | ۵ | ״ |
| انجیر زرد | ۲ | تولہ |
| پوست ہلیلہ زرد | ۵ | ״ |
| مغز بادام | ۴ | ״ |
| پوست عناب | ۲ | ״ |
| مویز منقی | ۸ | ״ |
| گلقند | ۶ | ״ |

### ترکیب

کوٹنے والی ادویات الگ الگ کوٹ کر گلقند و منقہ ملا کر رکھ لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

بوقت ضرورت ۱ تولہ ہمراہ گرم دودھ یا پانی کے استعمال کریں۔

## (۷۴) حبوب قبض کشا

**فوائد** یہ گولیاں قبض کشائی کے واسطے بہت عمدہ ہیں اور غیر ملکوں میں پھرنے والے اصحاب اگر ان گولیوں کو استعمال کریں تو وہ مخالف آب و ہوا سے بچے رہیں گے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| صبر سقوطری | ۱ | تولہ |
| نوشادر | ۴ | ماشہ |
| عصارہ ریوند | ۱ | تولہ |
| مصطگی رومی خالص | ۱ | " |

### ترکیب

ہر سہ ادویہ کو باریک کر کے پانی کے ہمراہ گولیاں بنا دیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

رات کو سوتے وقت ایک گولی سے دو گولی تک ہمراہ دودھ گرم یا آب خالص کے استعمال فرمادیں۔

## (۷۵) سفوف مسہل

**فوائد**۔ یہ بلا ضرر اور بلا اذیت جلاب ہے اس کے استعمال سے پانچ چھ دست خاطر خواہ کھل کر آجاتے ہیں۔ اور شکم میں قراقر تک بھی نہیں ہوتی خاصکر بلغم وسودا خارج ہوتا ہے کئی پرانی سے پرانی بیماریاں جاتی رہتی ہیں۔ بندش حیض کی حالت میں جلاب ایک معجزہ ہے۔ ادھر کھلایا اُدھر حیض جاری ہو گیا۔

| ھوالشافی | | |
|---|---|---|
| کالا دانہ | ۲۰ | تولہ |
| زنجبیل | ۰۲ | تولہ |

**ترکیب**

دونو کو الگ الگ باریک کرکے ملا کر سفوف بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

خوراک ۴ ماشہ سے چھ ماشہ تک نیم گرم پانی کے ہمراہ کھلائیں بلا تکلیف پانچ چھ دست آجاوینگے۔

غذا۔ دال چاول۔

پرہیز ساتروز تک کوئی سبزی نہ کھلائیں۔ اور تین روز تک کسی قسم کا روغن بھی نہ استعمال کریں۔

## (۷۶) مسہل برائے بخار موسمی

فوائد۔ موسمی بخار کے لئے یہ نہایت عمدہ ہے۔ اور کئی بار کا تجربہ شدہ ہے اس کے استعمال سے ہی بخار دور ہو جاتا ہے۔ اگر بخار نہ دور ہو تو بعد میں اور کوئی دوائی استعمال کرادیں۔

| ھوالشافی | | |
|---|---|---|
| پوست ہلیلہ۔ | ۳ | تولہ |
| پوست آملہ | ۳ | " |
| پوست بلیلہ | ۳ | " |
| قند سفید | حسب ضرورت | |

**ترکیب**

اول ترپھلہ کو باریک کرکے سفوف بناکر رکھ لیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

سفوف ترپھلہ کو تین حصہ کرلیں ایک

حصہ کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں ڈال کر آگ پر جوش دیں جب ایک پاؤ رہ جاوے تو کپڑا سے چھان کر قند ملا کر صبح پلا دیں۔ تین دست آویں گے جو متعفن ہوں گے۔ اسی طرح دوسرے روز دوسرا حصہ اور تیسرے روز تیسرا حصہ استعمال کرائیں بہت عمدہ جلاب ہے۔ اس سے کمزوری ہرگز نہیں ہوتی۔

## (۷۷) عمدہ جلاب

فوائد۔ یہ نہایت اچھا مسہل ہے۔ قبض کشائی کے لئے بھی مفید ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| سقمونیا | ۱ تولہ |
| مصطگی رومی | ۱ ر |
| مصبر | ۷ ماشہ |

**ترکیب**

ہر سہ کو باریک کر کے نخود کے برابر گولیاں بنا دیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

اگر مسہل کی ضرورت ہو تو آٹھ گولی گرم پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ اگر قبض کشائی کی ضرورت ہو تو دو تین گولی پانی کے ہمراہ رات کو سوتے وقت کھلائیں۔

## (۷۸) جلاب عجیب

فوائد۔ معدہ اور امعا کی تلیین کے لئے عجیب مسہل ہے اسمیں عجیب خاصہ یہ ہے۔ کہ جب تک دستوں کو جاری رکھنا چاہیں جاری رکھیں اور جب بند کرنا چاہیں بند کر دیں۔

| ہوالشافی | | |
|---|---|---|
| مغز جمالگوٹہ مصفی غیر مدبر | ۱ | تولہ |
| مغز بادام شیریں | ۱ | ″ |
| فلفل دراز | ۱ | ″ |
| شورہ قلمی | ۱ | ″ |

### ترکیب
سب ادویہ کو کونڈے ڈنڈے میں خوب کوٹیں جب تمام دوائیں مثل موم کے ہو جاویں تو قدرے گھی میں بریاں کر کے رکھ لیں۔ تیار ہے۔

### خوراک و طریقہ استعمال
بوقت ضرورت دورتی نیم گرم پانی کے ہمراہ کھلائیں۔ اور ہر اجابت کے بعد دو دو گھونٹ پانی نیم گرم پیتے جائیں۔ اجابت ہوتے جائیں گے۔ جب اجابت بند کرنے چاہئیں۔ تو نیم گرم دودھ میں میٹھا ملا کر پی لیں۔ دست فوراً بند ہو جاوینگے۔

**غذا** دال چاول کی کھچڑی۔

## اعظم طحال

اعظم طحال تلی کے بڑھ جانے کو کہتے ہیں جس میں ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے۔ اور بدن لاغر و کمزور ہو جاتا ہے۔ چہرہ زردی و سیاہی مائل ہو جاتا ہے

## (۷۹) دوائی برائے اعظم طحال

فوائد۔ یہ دوا بنانے میں نہایت آسان ہے۔ اسکے استعمال سے تلی خواہ کتنی ہی بڑی ہوئی ہو۔ اور مریض علاج کرتے کرتے تھک گئے ہوں تو خدا

کا نام لے کر اس دوا کو استعمال فرماویں۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| نمک شیشہ | ۲ تولہ |
| مصبر | ۲ تولہ |
| نوشادر | ۲ تولہ |

**ترکیب**

ہر سہ ادویہ کو باریک کر کے سفوف بنالیں پھر ایک پیالہ یا کوئی اور برتن لیکر اس کے منہ پر کپڑا باندھ دیں۔ باریک شدہ ادویہ کو کپڑا پر ڈال کر تھوڑا تھوڑا پانی ڈالتے جاویں اور انگلی سے ہلاتے رہیں تمام دوائی پانی میں حل ہو کر نیچے چلی جائے گی۔ اور مٹی وغیرہ کپڑا پر رہجائیگی۔ وہ پھینک دیں۔ اور پانی کو ایک بوتل میں ڈال کر رکھ لیں دوا تیار ہے۔

**خوراک و طریقہ استعمال**۔ صبح شام مریض کو دو تین گھونٹ (۵ تولہ) پلائیں۔ اگر بچہ ہو تو ۲ تولہ کی مقدار میں پلائیں۔ عمر کے مطابق بچوں کو استعمال کرائیں۔ اور یہ لیپ ہمراہ نسخہ ۷۹ کے ہمراہ استعمال کرائیں۔ بہت جلدی فائدہ ہوگا۔

## (۸۰) لیپ برائے اعظم طحال

**فوائد**۔ یہ لیپ ورم طحال کے واسطے مفید ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| خردل | ۶ ماشہ |
| سہاگہ | ۶ ماشہ |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو سرکہ میں باریک پیس کر تلی پر لیپ کریں۔ انشاء اللہ

| | | |
|---|---|---|
| نکچھکنی | ۲ | ماشہ |
| سرکہ تیز | | قدر ضرورت |

بہت جلدی آرام ہوگا۔

## (۸۱) دوائی برائے طحال

فوائد۔ یہ دوا تلی بڑھی ہوئی کے واسطے بہت مفید ہے اس کے استعمال سے ایک ہفتہ میں فائدہ ہوگا۔ یہ ایک کامل فقیر صاحب کا عطیہ ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| سہاگہ | ۲ | درم |
| نوشادر | ۲ | درم |
| شکر تری | ۲ | رر |

### ترکیب

سب ادویہ کو باریک کر کے سفوف بناکر رکھ لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

یہ دوا سات پڑیہ بنالیں ہر روز ایک پڑیہ ہمراہ آب تازہ کے کھلائیں نصف گھنٹہ کے بعد ایک پاؤ دہی کھلادیں حکمی طور پر فائدہ ہوتا ہے۔

**نوٹ** درم ساڑھے تین ماشہ کا ہوتا ہے۔

## (۸۲) حبوب برائے اعظم طحال

فوائد۔ طحال کے واسطے یہ گولیاں لاثانی و بے نظیر ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| برادہ فولاد | ۱ | تولہ |
| پھٹکڑی | ۱ | ؍؍ |
| ریوند خطائی | ۱ | ؍؍ |
| ایلوا | ۱ | ؍؍ |
| قلمی شورہ | ۱ | ؍؍ |
| جو کھار | ۱ | ؍؍ |
| نوشادر | ۱ | ؍؍ |
| لوٹا سجی | ۱ | ؍؍ |
| نمک سونچر | ۱ | ؍؍ |
| سہاگہ سفید | ۱ | ؍؍ |
| انجیر کابلی | ۱ | ؍؍ |
| آب گھیکوار | حسب ضرورت | |

### ترکیب

سب ادویہ کو الگ الگ باریک کرکے ایک کھرل وغیرہ میں ڈال کر آب گھیکوار گنڈل میں اکیس روز تک کھرل کرکے کنار صحرائی کے برابر گولیاں بنادیں خشک کرکے رکھ لیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

خوراک ایک گولی ہمراہ عرق بادیان و عرق گلاب و سرکہ جامن کے کھلائیں اور اس کے ہمراہ بیرونی طور پر نسخہ نمبر ۸۰ بھی استعمال کریں۔

## (۸۳) نسخہ انگریزی برائے طحال

فوائد۔ طحال کے واسطے بہت مفید ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| کونین سلفیٹ | ۱ | ڈرام |

### ترکیب

سب کو ملا کر ایک بڑی بوتل میں ڈال

| | |
|---|---|
| ایسڈ سلفیورک ڈائیلوٹ | ۲ ڈرام |
| فرائی سلفیٹ | نصف 〃 |
| مگنشیم سلفیٹ | ۶ اونس |
| لاکیکراسٹرکٹ کمنیا | نصف ڈرام |
| پانی خالص | ۲۴ اونس |

دیں دو گھنٹہ کے بعد سب دوائیں یکذات ہو جاوینگی۔ بس دوا تیار ہے

**خوراک و طریقہ استعمال**

خوراک ایک اونس جوان آدمی کو دن میں تین بار استعمال کرائیں اور بچوں کو حسب عمر۔

## درد گردہ

کمر میں گردے کے مقام پر سخت درد ہوتا ہے جس کی رفتار کمر سے مثانہ کی طرف ہوتی ہے۔ اور ٹیسیں خصیوں اور ران کی اندر کی طرف جاتی ہیں

### (۴۸) اکسیر درد گردہ ۱

**فوائد**۔ یہ درد گردہ کے لئے نہایت ہی مفید ہے۔ اور کئی دفعہ کی تجربہ شدہ ہے درد گردہ سے تڑپتا ہوا مریض فوراً چین میں آجاتا ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| ایکسٹرکیٹ ہایوسائنس | ۱ تولہ |
| قلمی شورہ | ۲ 〃 |

**ترکیب**

دونوں کو اچھی طرح ملا کر یکجان کرکے تین تین رتی کی گولیاں بنائیں اور محفوظ رکھیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال** ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام حسب ذیل

جوشاندہ کے ہمراہ کھلا دیں۔

**جوشاندہ** ۔ بادیان۔ تخم قرطم۔ انیسوں۔ کاسنی۔ بیخ کاسنی بیخ بادیان تخم خربوزہ۔ تخم خیار ہر ایک ۶ ماشہ گلقند ۵ تولہ آدھ سیر پانی میں جوش دیں جب ڈیڑھ پاؤ رہ جاوے تو چھان کر رکھ لیں۔ ہر ایک وقت میں نیم نیم پاؤ استعمال کریں۔

**نوٹ** :۔ نسخہ ۸۴ کے استعمال سے قبض ہو جاتی ہے تب مریض کو حسب عمر کسٹر آئل عمدہ دودھ کے ہمراہ پلا دیں۔ جب سدہ وغیرہ خارج ہو جاوے پھر نسخہ ۸۳ استعمال کرا دیں فوراً آرام کی صورت نظر آئے گی۔

## (۸۵) تریاق درد گردہ بباعث پتھری یا ریگ

**فوائد**۔ درد گردہ دور کرنے کے واسطے یہ دوا نہایت سریع الاثر اور تیر بہدف ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| جو کھار | ۱ تولہ |
| لوٹا کھار | ۱ " |
| سہاگہ سفید خام | ۱ " |
| نوشادر | ۱ " |
| قلمی شورہ | ۱ " |
| پھٹکڑی سفید | ۱ " |

**ترکیب**

سب کو باریک کر کے سفوف بنا لیں

**خوراک و طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت ۲ ماشہ ہمراہ آب گرم و روغن بادام کے کھلا دیں۔ اگر درد زیادہ اور شدید ہو تو ایک ایک خوراک دو دو گھنٹہ بعد استعمال کرائیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نمک سندھا | ۱ | تولہ |
| نمک سفید | ۱ | ؍؍ |
| فلفل گرد | ۱ | ؍؍ |
| حجر الیہود | ۱ | ؍؍ |
| اجوائن خراسانی | ۱ | ؍؍ |
| ہینگ ابیض | ۱ | ؍؍ |
| افیون خالص | ۴ | ماشہ |

ورنہ دن میں دو تین بار انشاء اللہ جلدی آرام ہو گا۔

## سنگ گردہ مثانہ

اگر پتھری گردوں میں ہو تو کمر میں دھیما دھیما درد ہوتا ہے۔ جسکی ٹیس خصیہ ران اور حشفہ تک جاتی ہے۔ حرکت کرنے سے درد زیادہ ہوتا ہے پیشاب خون آمیز آتا ہے۔ اور پیشاب کی حاجت بار بار ہوتی ہے۔

جب پتھری مثانہ میں ہوتا ہے تو مثانہ سیون اور حشفہ میں سخت درد ہوتا ہے۔ پیشاب رک رک کر آتا ہے۔ اور مثانہ میں گرانی رہتی ہے پیشاب کر چکنے کے بعد مریض رویا کرتے ہیں۔ اور حشفہ کو ہاتھ سے ملتے رہتے ہیں رات کو سوتے ہیں تو پیشاب کر دیتے ہیں۔

### (۸۶) نسخہ عجیب برائے سنگ گردہ مثانہ

فوائد۔ یہ نسخہ سنگ گردہ ومثانہ کے واسطے بے نظیر ہے۔ تین چار روز میں تمام پتھری بلا تکلیف ٹوٹ کر خارج ہو جاتی ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| سر پھوکر | ۱/۲ ماشہ |
| نمک سندھا | ۳ ماشہ |
| تخم کلتھی | ۹ ماشہ |

**ترکیب**

ہر سہ ادویہ کو تین پاؤ پانی میں جوش دیں۔ جب نصف رہ جاوے تو کپڑا میں چھان کر دن میں تین بار مریض کو پلا دیں۔ اور قدرت خدا کا مشاہدہ فرما دیں۔ بے نظیر نسخہ ہے۔

**نوٹ**:۔ نسخہ نمبر ۶۸ کے استعمال کے زمانہ میں پیشاب کسی صاف برتن میں کراتے رہیں جب پیشاب صاف ہو جاوے تب نسخہ نمبر ۶۷ استعمال کرا دیں تاکہ پھر پتھری پیدا نہ ہو۔

## (۶۹) کشتہ بے نظیر

فوائد۔ یہ کشتہ گردہ ومثانہ میں پتھری پیدا ہونے سے روکتا ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| حجر الیہود | ۵ تولہ |
| کنوار گندل | قدر ضرورت |

**ترکیب**

کنوار گندل کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ایک کوزہ گلی میں حجر الیہود کے نیچے اوپر دے کر گل حکمت کر کے پانچ اپلوں میں پھونک دیں۔ جب سرد ہو جاوے تو نکال کر باریک پیس کر رکھ لیں

**خوراک و طریقہ استعمال۔** ہر روز بوقت صبح ایک رتی پتاشہ میں رکھ کر ہمراہ دودھ گاؤ ایک پاؤ جس میں تین تولہ گھی اور تین تولہ مصری ملا کر گرم کیا ہوا کے کھلائیں۔ انشاء اللہ دلی مراد بر آئے گی۔

## کشتہ عجیب (۸۸)

**فوائد۔** سنگ گردہ و مثانہ اور درد گردہ کے لئے مجرب ہے درد گردہ کو فوراً آرام دیتا ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| سنگ یہود | ۵ تولہ |
| آب ترب | تین پاؤ |

**ترکیب**

سنگ یہود کو آب مولی میں کھرل کر کے قرص بنا دیں۔ اور دو سکوروں میں بند کر کے بیس ۲۰ سیر اپلوں کی آگ دیں جب سرد ہو جاوے تو نکال کر ڈیڑھ پاؤ آب مولی میں بدستور کھرل کر کے دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پھر ایک پاؤ آب مولی میں کھرل کر کے بدستور دس سیر کی آگ دے کر باریک کر کے رکھ لیں پس اکسیر کشتہ تیار ہے

**خوراک و طریقہ استعمال** خوراک چار رتی بطریقہ نسخہ ۸۶ کے استعمال کریں۔

## سوزاک

پیشاب جلکر آئے اور اس کے ساتھ پیپ بھی خارج ہو۔ تو اس کو سوزاک

کہتے ہیں اگر ایسی حالت چالیس روز سے تجاوز کر جاوے تو اُسے قرحہ کہتے ہیں

## (۸۹) سفوف جلاب اندری برائے سوزاک

فوائد۔ یہ سفوف نہایت اعلیٰ ہے۔ اس کے استعمال سے پیشاب خوب کھلکر بار بار آتا ہے جس سے قرحہ وغیرہ بالکل صاف ہو جاتا ہے بعد مدملہ دوائیں استعمال کرائیں۔ تاکہ زخم وغیرہ درست ہو جاوے۔

**ھوالشافی** — **ترکیب**

| | | |
|---|---|---|
| شورہ قلمی۔ | ۷ ماشہ | سب ادویہ کو باریک کرکے سفوف |
| ریوند خطائی | ۷ ماشہ | بناویں۔ |
| جوکھار | ۶ ″ | **خوراک و طریقہ استعمال** |
| زیرہ سفید | ۳ ″ | خوراک ۱۱ ماشہ دودھ کی لسی کے ہمراہ |
| شکر سفید | ۲۲ ″ | بوقت صبح کھلائیں۔ اور اوپر سے بھی |
| | | بار بار دودھ کی لسی پلاتے رہیں |

اسی طرح دوسری خوراک ۲ بجے بطریقہ مذکورہ سے کھلائیں۔ اور لسی دودھ کی بدستور پلاتے رہیں۔ انشاءاللہ پیپ وغیرہ دور ہو کر قرحہ صاف ہو جاویگا

## (۹۰) نسخہ برائے سوزاک جدید

فوائد یہ دوائی سوزاک جدید کیواسطے بہت عجیب ہے۔ اسکے استعمال سے تین چار یوم میں آرام ہو جاتا ہے علاوہ اسکے حرقۃ البول بھی دور ہو جاتا ہے

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| شورہ قلمی | ۲ | تولہ |
| مصطگی رومی خالص | ۱ | ماشہ |
| آب خالص | ۲ | تولہ |

**ترکیب**

اول شورہ اور پانی کو ملاکر ایک کڑاہی آہنی میں ڈال کر آگ پر رکھیں جب اچھی طرح گرم ہو جاوے تو مصطگی کو باریک کرکے اوپر ڈال دیں۔ جب پانی جلجاوے تو آگ سے اتار کر باریک کرکے محفوظ رکھیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**۔ ہر روز صبح ایک ماشہ ہمراہ شربت بتاشہ کے کھلائیں۔ تین چار روز کے استعمال سے حرقۃ البول و سوزاک کو بالکل آرام ہو جاتا ہے۔

## (۹۱) کشتہ شب یمانی برائے سوزاک

فوائد۔ سوزاک کیواسطے عجیب و غریب ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| شب یمانی | ۱۰ | تولہ |
| بیروزہ تر | ۲۰ | تولہ |

**ترکیب**

اول بیروزہ کو گرم کرکے ایک کپڑا میں چھان لیں پھر شب یمانی کو باریک کرکے ایک کوزہ گلی میں ڈال کر اوپر بیروزہ گرم گرم ڈال دیں۔ تاکہ شب اس میں مل جاوے پھر کوزہ کو گل حکمت کرکے تنور میں موری کے قریب جب روٹیاں پک چکیں تو رکھ دیں صبح کو نکال کر دیکھیں سفید کشتہ تیار ہو گا۔ باریک پیس کر رکھ دیں۔

خوراک و طریقہ استعمال۔ ایک تولہ کشتہ میں مصری ملا کر رکھ لیں اس میں سے تین ماشہ خوراک ہمراہ پانی کے کھلا دیں نہایت مجرب ہے۔

## (۹۲) کشتہ سکہ برائے سوزاک کہنہ

فوائد۔ یہ کشتہ سوزاک کیواسطے ایسا معتبر اور قابل صفت اور فوری اثر کرنیوالا نسخہ ہے جو اپنی تاثیر کے لحاظ سے فرد ہے۔

### هوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| سکہ | ۴ | تولہ |
| شورہ قلمی | ۱۴ | " |
| ورق الخیال | ۱۶ | " |

### ترکیب

اول ہو ورق الخیال کو باریک کر کے شورہ میں ملا کر کوٹیں جب اچھی حل جاوے تو رکھ لیں پھر سکہ کو کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں جب سکہ گل جاوے تو اوپر شورہ ورق الخیال کی چٹکی دیں۔ اور آہنی سیخ سے ہلاتے رہیں جب ایک چٹکی حل ہو جاوے تب بدستور دوسری چٹکی ڈالیں جب وہ حل ہو جاوے تو تیسری چٹکی ڈالیں اسی طرح تمام شورہ ختم کریں۔ اور نیچے آگ تیز ہو کشتہ برنگ سرخ تیار ہوگا۔ شیشے میں ڈال کر رکھ دیں۔

خوراک و طریقہ استعمال خوراک ایک ماشہ ہمروز مسکہ کے ہمراہ استعمال کریں۔ خواہ کیسا ہی سوزاک ہو دور ہو جاویگا۔

## (۹۳) روغن برائے سوزاک کہنہ و جدید

فوائد۔ نئے اور پرانے سوزاک کے واسطے بہت ہی مفید ہے۔

**ھوالشافی**

تخم فلفل احمر بقدر ضرورت

**ترکیب**

بادام روغن نکالنے والی کل میں اسکا تیل نکال لیں عجیب خوشنما تیل نکلیگا

خوراک و طریقہ استعمال۔ ہر روز مریض کو دو سے چار قطرہ تک پتاشہ میں رکھ کر کھلاویں۔

## (۹۴) حبوب برائے سوزاک

فوائد۔ یہ گولیاں سوزاک کو فوراً دور کرتی ہیں۔

**ھوالشافی**

تخم فلفل احمر ۵ تولہ

**ترکیب**

باریک کرکے پانی کے ہمراہ گولیاں بقدر نخود بناویں۔

خوراک و طریقہ استعمال دو گولیاں ہر روز ہمراہ شربت صندل کے کھلادیں۔

## کثرت حیض

حیض مقررہ بعد جاری رہے اسکو کثرت حیض کہا جاتا ہے۔

## (۹۵) اکسیر کثرت حیض

فوائد یہ نسخہ کثرت حیض کے واسطے یہ خاص نسخہ ہے جو نہایت آسان اور قابل قدر تحفہ ہے۔ ملاحظہ ہو کتاب ہذا میں نسخہ ۔

## (۹۶) تریاق الدم

یہ نسخہ کثرت حیض کیواسطے بے نظیر ہے غضب کا اثر دکھاتا ہے دو تین دن کے استعمال سے تمام شکایات رفع ہو جاتے ہیں ترکیب طریقہ استعمال کتاب ہذا کے نسخہ ۵ ملاحظہ ہو۔

## (۹۷) کشتہ سنگجراحت برائے کثرت حیض

فوائد۔ یہ ایک اکسیر ہے جو کثرت حیض کے واسطے از بس مفید ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| سنگجراحت | ۵ تولہ |
| شیر گاؤ | ۴ " |

**ترکیب**

سنگجراحت کو دودھ میں کھرل کرکے دو قرص بنا کر خشک کریں پھر ایک کوزہ میں بند کرکے بیس سیر اُپلو نکی آگ دیں۔ سرد ہونے کے بعد نکال کر باریک کرکے رکھ لیں۔

خوراک وطریقہ استعمال خوراک دو ماشہ ہر روز دن میں تین بار شربت انجبار کے ہمراہ ایک ماہ تک استعمال کرائیں۔ انشاء اللہ آئندہ اس مرض کا دورہ عمر تک نہ ہوگا۔

نوٹ یہ دوا کثرت حیض کے علاوہ ملیریا بخار کیواسطے بھی اکسیر ہے۔

## (۹۸) تریاق النساء

**فوائد۔** جس عورت کو حمل ہو۔ اور اسکو خون جاری ہو جاوے۔ یہ دوا لا جواب ہے۔

**ھوالشافی**

پوست بیخ انار ترش ۱۰ ماشہ
تخم پلاس ۱۰ ماشہ

**ترکیب**

دونوں ادویہ کو تین پاؤ پانی میں جوش دیں جب نصف رہ جاوے تو چھان کر رکھ لیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال۔** پانی مذکورہ کے تین حصہ کرلیں ایک صبح ایک دوپہر ایک شام کشتہ سنگ جراحت ۹۷ کے ہمراہ استعمال کریں۔

## بواسیر خونی و ریحی

بواسیر ریحی میں اگرچہ خون نہیں آتا۔ لیکن تکلیف بواسیر خونی سے کم نہیں ہوتی۔ مریض کا آرام و آسائش جاتا رہتا ہے۔ ریاح سارے بدن میں گھومتی رہتی ہے۔

بواسیر خونی میں مقعد سے خون آتا ہے۔ ہر وقت جلن درد اور سوزش ہوتی رہتی ہے۔ اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے کسی طرح سے بھی آرام و راحت نصیب نہیں ہوتی۔ دل کمزور ہو کر ڈوبتا رہتا ہے اور زندگی وبال جان بنجاتی ہے۔

## (۹۹) حبوب بواسیر ریحی نمبر ۱

فوائد بواسیر ریحی کے لئے حکمی اور تیر بہدف دوا ہے۔ مریض مراق تک پہنچے ہوئے شفایاب ہو جاتے ہیں۔

### ہوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| برگ گگروندہ | ۲ | تولہ |
| فلفل سیاہ | ۱ | ″ |
| گوگل ھیتسیا | ۱ | ″ |
| لعاب کنوار کندل | قدر ضرورت | |

### ترکیب

تمام ادویہ کو باریک کر کے لعاب کنوار گندل میں کھرل کر کے کوکن بیر کے برابر گولیاں بنا دیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ہر روز ایک گولی صبح پانی کے ہمراہ کھلائیں ۹۹ فیصدی فائدہ ہوگا۔

## حبوب بواسیر ریحی نمبر ۲

فوائد۔ بواسیر ریحی کے واسطے نہایت مجرب اور اعلیٰ سے اعلیٰ نسخہ ہے۔

### ہوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| عصارہ برگ گگروندہ | ۵ | تولہ |
| فلفل گرد | ۶ | ماشہ |
| ہینگ | ۳ | ″ |
| شیرہ گھیکوار | قدر ضرورت | |

### ترکیب

سب کو باریک کر کے شیرہ کنوار میں کوکن بیر کے برابر گولیاں بنا دیں۔

### خوراک و طریقہ استعمال

ہر روز ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ

اُب خالص کھلائیں اور اوپر سے مالیدہ گندم جو نہایت چرب ہو کھلائیں اور ٹھنڈے پانی سے پرہیز۔

**نوٹ** عصارہ کگرونده بنانے کی ترکیب یہ ہے برگ کگرونده سبز کا پانی کوٹ کر نچوڑ لیں پھر ایک ہانڈی میں ڈال کر پکائیں۔ اور ہلاتے رہیں جتنی کر گاڑھا ہو کر خشک ہونے کے قریب ہو جاوے تو اتار کر منجمد کر لیں۔ جب اچھی طرح خشک ہو جاوے تو کام میں لائیں۔

## (۱۰۱) کشتہ برائے بواسیر ہر قسم

**فوائد۔** ہر قسم کی بواسیر کے لئے حیرت انگیز نادر و نایاب دوائی ہے۔ مسوں میں سوزش قبض درد سر وغیرہ کو چند روز میں دور کر دیتی ہے بارہا کا تجربہ شدہ ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| نیلا تھوتھا۔ | ۱ | تولہ |
| سفیدی بیضہ مرغ | ۱ | عدد |

### ترکیب

اول تھوتھا کو ایک پوٹلی میں باندھ کر دو سیر پانی میں پکا دیں پوٹلی آڑی لکڑی سے باندھیں جب پانی خشک ہو جاوے تو نکال کر پوٹلی مذکور کے اندر سفیدی بیضہ ڈال کر جو تھوتھا کے نیچے اوپر آ جاوے پھر بدستور پوٹلی باندھ کر بطریقہ مذکورہ پانی میں پکا دیں جب دو سیر پانی خشک ہو جاوے تو نکال کر دیکھیں سفید کشتہ برآمد ہو گا بناتے وقت خیال رہے کہ پوٹلی برتن کے تہہ میں نہ لگے۔

**خوراک و طریقہ استعمال۔** ہر روز بقدر ایک چاول مسکہ میں رکھ کر کھلائیں۔

حیرت انگیز فائدہ ہوگا۔

## (۱۰۲) حبوب بواسیر خونی

فوائد۔ یہ گولیاں بواسیر خونی کے واسطے خاص الخاص ہیں اس کی دو ہی خوراکیں خون بند کرنے کیلئے اکسیر ہیں۔ اس میں کچھ بھی مبالغہ نہیں آزمائش حاضر ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| نیلا تھوتھا بریاں | ۲ تولہ |
| خرمہرہ زرد سوختہ | ۴ تولہ |
| پوست ہلیلہ | ۱ ″ |
| کتھہ سفید | ۱ ″ |
| رسونت ہندی | ۱ ″ |
| مقل ازرق | ۱ ″ |
| آرد ثمر بکائن | ۱ ″ |
| آب گلاب | حسب ضرورت |

### ترکیب

تمام ادویہ کو باریک کرکے گلاب کے پانی میں گولیاں نخود کے برابر بنا دیں

### خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی صبح ایک شام عرق گلاب کے ہمراہ کھلائیں۔ اور اوپر سے میدہ گندم جو نہایت چرب ہو کھلائیں۔ انشاء اللہ دوسری خوراک سے خون بند ہو جاویگا۔ اگر مسے باہر ہوں تو ایک گولی لعاب دہن میں حل کرکے انگشت کیساتھ لگا کر مسوں پر لگا دیں۔ چالیس روز کے باقاعدہ استعمال سے مرض ہمیشہ کے لئے دور ہو جاویگا۔

(۱۰۳) ## ضماد برائے بواسیر خونی

فوائد یہ مسوں کو دُور کرنیکے واسطے مفید ہے۔ اس کے استعمال سے مستے شرطیہ دُور ہو جاتے ہیں۔

هوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| سجی | ۶ | ماشہ |
| چونہ | ۱ | تولہ |
| ہڑتال | ۱ | ″ |
| آب کنوار گندل | | قدر ضرورت |

ترکیب

سب ادویہ کو آب کنوار گندل میں کھرل کر کے حسب منشا گولیاں بنالیں۔

طریقہ استعمال

لعاب دہن میں حل کر کے روزانہ صبح شام مسوں پر لگادیں تین چار روز میں مسے دُور ہونگے۔

## کمزوری باہ

ضعف باہ کے تین سبب ہوتے ہیں۔

اول پیدائشی

دوم اندرونی

سوم بیرونی

پیدائشی مرض کا علاج تو ہو ہی نہیں سکتا۔

باقی اندرونی مثلاً قلت منی جس کے علامات یہ ہیں۔ منی کا مشکل سے

خارج ہونا۔ دماغ کا کمزور ہو جانا۔ کمر میں درد ہونا۔ اور اٹھتے ہوئے آنکھوں کے آگے اندھیرا آجانا وغیرہ

بیرونی کے علامات یہ ہیں۔ مثلاً اعضا تناسل کا کمزور ہونا۔ اور ٹیڑھا اوپر کی رگیں ابھری ہوئی۔ انتشار میں تندی نہیں ہوتی زکاوت حس بڑھ جاتی ہے۔

## کشتہ قلعی

(۱۰۴)

فوائد۔ یہ کشتہ مردوں کے جریان کیواسطے اکسیر ہے زکاوت حس کو رفع کرنے میں لاثانی ہے جریان رحم کے واسطے بھی بہت فائدہ مند ہے۔ سوزاک کو بھی فائدہ کرتا ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| قلعی | ۳ | تولہ |
| پارہ | ۳ | ” |
| شورہ | ۱۰ | ” |

### ترکیب

اول قلعی کو پگھلا کر پارہ میں ڈالیں پھر شورہ تھوڑا تھوڑا ملا کر خوب کھرل کریں جب تمام یکجان ہو جاوے تو ایک کوزہ میں ڈال کر منہ بند کر کے گل حکمت کریں۔ کوزہ اتنا ہو کہ دوا ڈالنے میں نصف خالی رہے اب ۱۲ سیر گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکالیں۔ جو کچھ نکلے سب کھرل میں ڈال کر کھرل کریں۔ جب باریک ہو جاوے تو پانی ڈال کر دو چار دفعہ دھو ڈالیں تاکہ شوریت بالکل نکل جاوے پھر خشک کر کے رکھ لیں۔

خوراک و طریقہ استعمال بوقت ضرورت ۲ رتی سے تین رتی تک مسکہ یا مناسب بدرقہ سے دیں۔ انشاءاللہ مراد دلی برآئے گی۔

(۱۰۵)

## طلاء نجفر

فوائد۔ یہ طلا مجلوقوں کے واسطے بہت عجیب ہے۔ اسکے استعمال سے آبلہ پیدا ہوتا ہے۔ اور رگوں سے تمام گندہ مواد خارج ہو جاتا ہے اور تمام نقائص دُور ہو جاتے ہیں۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۱ | تولہ |
| کرم مخمل | ۲ | " |
| سم الفار سفید | ۱ | ماشہ |
| سم الفار زرد | ۱ | " |
| وار چکنہ | ۳ | " |
| مغز جمالگوٹہ | ۲ | دانہ |
| روغن زرد | ۵ | تولہ |

### ترکیب

پہلے سب ادویہ کو الگ الگ باریک کریں۔ یکجا جمع کرکے تھوڑا تھوڑا روغن ڈال کر کھرل کریں جب موم کے مثل ہو جاوے تب تیار ہے رکھ لیں۔

### طریقہ استعمال

ضرورت کیوقت ایک رتی مالش کریں۔ اور سیون و حشفہ بچا دیں۔ اوپر پان یا برگ ارنڈ باندھ دیں آبلہ پیدا ہوگا۔ سوزن سے پانی نکال دیں۔ روغن زرد سے چپڑتے رہیں۔ اور ہمراہ کوئی خوراکی نسخہ بھی ضرور استعمال کریں۔

## (۱۰۶) طلا اکسیر

فوائد۔ یہ طلا نہایت اکسیر بے نظیر ہے اس کا ایک بار ہی استعمال کرنا پڑتا ہے۔ زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں، بنا کر آزمائش کریں اس کے تمام اوصاف لکھنے کی یہاں گنجائش نہیں۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| چربی شیر | ہڑتال ورقی |
| چربی ریچھ | سم الفار سفید |
| چربی ساہنہ | رنجفر |
| فرفیون | مالکنگنی |
| بیر بہوٹی | عاقرقرحا |
| جائفل | اسگند ناگوری |
| جاوتری | جمال گوٹہ |
| ہر ایک | تولہ تولہ |
| مشک | زعفران |
| ریگ ماہی | جند بیدستر |
| ست کچلہ | ہر ایک ۶ ماشہ |

### ترکیب

خشک ادویہ کو پہلے الگ الگ باریک کرکے پھر سب ادویہ کو ایک جگہ ایک روز کامل سحق کرکے بذریعہ پتالجنتر روغن نکالیں شیشی میں محفوظ رکھیں۔

### طریقہ استعمال

عضو مخصوص پر دو لکیریں کھینچیں اور ذرا سی مالش کرکے اوپر برگ پان یا ارنڈ باندھیں پس ایک ہی بار کافی ہے۔ حشفہ اور سیون پر مالش نہ کریں آٹھ پہر تک باندھا رہے اگر ضرورت رہے جاوے تو پھر دوسرے روز بدستور مذکورہ کے لگادیں۔ انشاءاللہ مراد بر آئے گی۔

## (۱۰۷) کشتہ شنگرف

فوائد- باہ کے واسطے یہ نسخہ از حد مفید ہے- جریان نیا ہو یا پرانہ احتلام رقت وغیرہ کیواسطے نہایت عجیب الاثر ہے- چند خوراکوں کے استعمال سے تمام جسم کی کمزوری ولاغری جاتی رہتی ہے- اور انسان وظیفہ زوجیت ادا کرنے کے قابل بن جاتا ہے-

### ہوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۶ | ماشہ |
| سم الفار | ۶ | 〃 |
| بیضہ مرغ | ۶ | عدد |

### ترکیب

پہلی ہر دو ادویہ کو باریک کرکے زردی بیضہ مرغ میں کھرل کریں اور سفیدی ایک برتن میں الگ رکھیں جب تمام زردی بیضہ خشک ہو جاوے تو ماشہ ماشہ کی گولیاں بنا دیں- پھر ایک کوزہ گلی میں سفیدی بیضہ ڈال کر گولیاں مذکور بھی ڈالدیں اچھی طرح گل حکمت کرکے چار سیر بکری کی مینگنیوں کی آگ دیں- سرد ہونے پر باریک کرکے رکھ لیں-

خوراک و طریقہ استعمال ہر روز ایک چاول سے دو چاول تک مسکہ یا بالائی میں رکھ کر بوقت صبح کھلادیں-

## جریان

پیشاب سے پہلے یا بعد یا بلا ضرورت منی کے خارج ہو جانیکا نام جریان ہے

## (۱۰۸) نسخہ برائے جریان کہنہ

**فوائد** جریان کے واسطے یہ دوا نہایت زود اثر اور بےبدل ہے

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| مغز تخم تمرہندی | ۲۰ | تولہ |
| گوند کیکر | ۱۰ | ؍؍ |
| قشر بیضہ مصفیٰ | ۱۰ | ؍؍ |
| سبوس اسبغول | ۵ | ؍؍ |
| نبات سفید | ۲۰ | ؍؍ |

**ترکیب**

سب کو الگ الگ باریک کر کے سفوف تیار کریں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

۶ ماشہ روزانہ تازہ پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

## (۱۰۹) حبوب جریان سرعت انزال کمال

**فوائد**۔ زیادہ تعریف کی ضرورت نہیں صاحب تجربہ خود معلوم کر لیں گے کہ کس قدر اثر رکھنے والی دوائی ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| جدوار خطائی | ۳ | ماشہ |
| زعفران | ۱ | تولہ |
| بیر بہوٹی | ۶ | ماشہ |
| کستوری | ۱ | رتی |

**ترکیب**

خرما سے گٹھلی نکال کر افیون کے تین حصہ کر کے اس میں بھر دیں پھر ان کو بند کر کے آرد گندم میں لپیٹ کر گرم بھوبل میں پکا دیں حبب آٹا

| | | |
|---|---|---|
| خرما | ۳ | دانہ |
| افیون | ۱۰ | ؍؍ |
| شیر برڈھ | | |

سرخ ہو جاوے تو چھوہارہ معہ افیون نکال کر باقی ادویہ میں ملا کر خوب کوٹیں تاکہ یکجان ہو جاویں پھر شیر برڈھ میں ملا کر کھرل کر کے بقدر نخود گولیاں بناویں۔

خوراک وطریقہ استعمال ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ کے کھلادیں۔

## (۱۱۰) سفوف برائے احتلام وجریان

فوائد۔ یہ دوا اسی فیصدی فائدہ کرتی ہے۔ ایک ہفتہ میں کلی فائدہ ہوتا ہے۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| کندر | ۲ | تولہ |
| گلنار | ۲ | ؍؍ |
| جفت بلوط | ۲ | ؍؍ |
| شاہدانہ | ۲ | ؍؍ |

### ترکیب

باریک کر کے سفوف بنادیں۔

### خوراک وطریقہ استعمال

بوقت ضرورت چار ماشہ صبح چار ماشہ شام ہمراہ شیر بکری کے استعمال کریں۔

## (۱۱۱) دوا عجیب برائے احتلام

فوائد۔ یہ دوا کئی دفعہ تجربہ میں آچکی ہے بالکل عجیب چیز ہے اور سیلان رطوبت کو بھی فائدہ کرتی ہے۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| رال سفید | ۱ | تولہ |
| مازو | ۱ | " |
| سبوس اسپغول | ۱ | " |
| شاہدانہ | ۶ | ماشہ |
| جفت بلوط | ۶ | ماشہ |
| مصری | ۴ | تولہ |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو الگ الگ باریک کرکے سفوف بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شیر بکری کے کھلائیں روزانہ ایک ہفتہ تک۔

## (۱۱۲) حبوب ممسک

فوائد۔ امساک کے واسطے نہایت سریع الاثر ہیں۔

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| سم الفار | ۱ | تولہ |
| افیون | ۱ | " |
| سیماب | ۱ | " |
| آب برگ دھتورہ | ۱ | " |

**ترکیب**

سب ادویہ کو آب برگ دھتورہ میں اس حد تک کھرل کریں کہ سیماب نابود ہوجاوے پھر دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنادیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال**

ایک گھنٹہ وظیفہ زوجیت سے پہلے دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔

# متفرقات

## (۱۴۳) اکسیر کایا کلپ

فوائد۔ اس نسخہ کے فوائد نام سے ہی ظاہر ہیں۔ مگر اتنا کہا جاتا ہے کہ اس کے استعمال سے بڑھاپا جاتا ہے اور جوانی آتی ہے اور سیاہ بال پیدا ہوتے ہیں۔ زیادہ تعریف فضول ہے۔

### ھوالشافی

| | |
|---|---|
| چمگادڑ کلاں | ۷ عدد |
| برنج ساٹھی خوشبودار | ۲ پاؤ۔ |
| جوان مرغ بغیر جفتی کے | ۷ عدد |
| روغن زرد | ا سیر |

### ترکیب

اول چمگادڑوں کو کاٹ کر گوشت کو صاف کر کے یخنی پکا دیں پھر اس میں چاول ڈال کر پلاؤ تیار کریں جس میں مناسب گھی و مصالحہ بھی ہو۔ پھر اس پلاؤ (گوشت و چاول) کو کھلا دیں۔ دوسرے روز ان مرغوں میں سے ایک مرغ کو ذبح کر کے دوسرے مرغوں کو کھلائیں۔ ہر روز یہ ہی عمل کرتے رہیں۔ ایک مرغ باقی رہ جاویگا پھر اسکو ذبح کر کے گھی میں تھوڑا نمک و مصالحہ گرم ڈال کر بھونیں۔ پھر اس کے سات حصہ کر کے رکھ لیں اکسیر تیار ہے۔

**خوراک وطریقہ استعمال**۔ جس شخص نے یہ دوا کھانا ہو اسکو ایک ایسے مکان میں رکھیں جہاں ہوا کی آمدورفت نہ ہو۔ پھر دوا کا ایک عدد ہر روز (معہ گوشت وگھی) ہمراہ چپاتی کے کھلائیں۔ اور اس میں خوب مصالحہ گرم خاصیت کے ڈالے ہوں۔ آٹھویں روز گرم پانی سے غسل کریں۔ بال سفید بدن سے جھڑ جاوینگے۔ اور سیاہ بال نکلیں گے اور رفتہ رفتہ بدن کے اندر طاقت عود کر آئے گی۔ تمام وجود جوانوں کی طرح ہوجاوے گا۔

## (۱۴۱) لوشن برائے آشوب چشم

**فوائد**۔ آشوب چشم کی تکلیف کو دور کرنے کیواسطے یہ دوا بہت مفید ہے۔

**ھوالشافی**

| دوا | مقدار | |
|---|---|---|
| پھٹکری سفید خام | ۳ | ماشہ |
| رسونت مصفے | ۳ | ؍؍ |
| مصری | ۱۰ | ؍؍ |
| افیون | ۶ | رتی |
| نیلا تھوتھا | ۳ | رتی |
| عرق گلاب | ۸ | تولہ |

**ترکیب**

اول رسونت اور افیون کو عرق گلاب میں حل کریں پھر دوسری ادویہ کو باریک کر کے ملاویں جب اچھی طرح ملجاویں تو پارچہ میں چھان کر شیشی میں رکھیں۔

**طریقہ استعمال**

بوقت ضرورت پچکاری کے ذریعہ

دو دو قطرے آنکھوں میں ڈالیں پانی خوب نکلیگا دس منٹ کے بعد وہ ہو
دیں۔ چند دفعہ استعمال کرنے کے بعد آنکھیں درست ہو جاوینگی۔ یہ ویسی
طریقہ کالوشن ہے۔

## (۱۱۵) اکسیر دماغ و معدہ

**فوائد۔** کمزوری دماغ و نسیان۔ زکام و نزلہ کے واسطے بے نظیر ہے
کمزوری نگاہ کے واسطے بھی از حد مفید ہے۔

**ھو الشافی**

| | |
|---|---|
| خاکستر ترپھلہ | قدر ضرورت |
| ورق چاندی | 〃 |

**ترکیب**

خاکستر کو ایک برتن میں ڈال کر اس میں خاکستر سے آٹھ گنا زیادہ پانی ڈالدیں۔ ہر روز صبح شام ہلا دیا کریں تین روز کے بعد زلال لیکر بطریقہ معروف نمک نکالیں پھر اس کے ہموزن ورق ملا کر کھرل کریں۔ اور محفوظ رکھیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال۔** روزانہ ایک رتی سے ۲ رتی تک ہمراہ مسکہ یا حلوہ کے کھلائیں۔ اور اوپر گیارہ عدد مغز بادام کا شیرہ نکال کر پلادیں۔

## (۱۱۶) گولیاں برائے سوزاک جدید و قدیم

**فوائد۔** سوزاک جدید و قدیم کے واسطے یہ گولیاں بے مثل ہیں۔

## ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| طباشیر | ۲ | تولہ |
| مصطگی رومی | ۲ | " |
| الائچی خورد | ۲ | " |
| بہروزہ خشک | ۲ | " |
| روغن صندل | ۱۰ | " |

## ترکیب

تمام ادویہ کو کوٹ کر روغن صندل میں گولیاں بقدر کنار صحرائی کے بنادیں۔

## خوراک و طریقہ استعمال

روزانہ ایک گولی باسی پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

غذا۔ دہی چاول یا گیہوں کی روٹی گائے کے گھی کے ہمراہ کھلائیں نہایت عجیب الاثر دوا ہے۔

## (۱۱۷) نسخہ خنازیر

فوائد۔ یہ دوا خنازیر کے واسطے بہت عجیب چیز ہے۔

## ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| شنگرف | ۱ | تولہ |
| رسکپور | ۱ | " |
| برگ حنا سرخ | ۱ | " |
| نیلا تھوتھا | ۱ | " |
| مغز حب السلوک | ۳ | " |
| شکر تری | ۱ | " |

## ترکیب

سب ادویہ کو الگ الگ باریک کر کے پھر ایک جگہ ملا کر کھرل کریں اور تھوڑا تھوڑا مسکہ گاؤ بھی ملاتے جادیں۔ جب مرہم کی صورت اختیار کرلے تو تیار ہے۔

## طریقہ استعمال

| | | |
|---|---|---|
| فلفل سیاہ | ۱ | تولہ |
| صابون | ۱۰ | ر |
| مسکہ گاؤ | حسب ضرورت | |

باریک کپڑے پر لگا کر زخموں پر چپکا دیں۔ اگر زخم نہ ہوں تو پھپھنے لگا کر بطریقہ مذکور کے مرہم لگادیں جب گندہ مواد خارج ہونا بند ہو کر زخم مندمل ہونا شروع ہو جاوے تو ہمراہ کوئی مصفے خون دوائی استعمال کرادیں۔ انشاءاللہ خنازیر ہمیشہ کے لئے جاتا رہیگا۔

**نوٹ:۔** مسکہ گاؤ کو پہلے یکصد بار پانی سے دھولیں تب کام میں لادیں۔

## (۱۱۸) سفوف برائے اسہال صبیان

**فوائد۔** چھوٹے بچوں کے دستوں کے واسطے یہ سفوف نہایت مفید ہے

**ھوالشافی**

| | | |
|---|---|---|
| تج | ۱ | تولہ |
| ماجو سبز بسیوراخ | ۱ | ر |
| زعفران عمدہ | ۱۰ | رتی |

**ترکیب**

تینوں کو باریک کرکے سفوف بنا کر رکھ لیں۔

**خوراک وطریقہ استعمال**

سال سے کم عمر کے بچے کو ایک رتی دو سال کے بچے کو دو رتی۔ تین سال کے بچے کو تین رتی ہر روز دن میں تین بار ہمراہ عرق سونف یا آب خالص وغیرہ کے کھلائیں۔

## (۱۱۹) نسخہ برائے دمہ

**فوائد** - یہ ہر دو نسخہ جناب سید پیر فضل شاہ صاحب کا عطیہ ہیں۔ جو دمہ کے واسطے نہایت مفید ہیں۔

**ھوالشافی۔**

| | |
|---|---|
| ہر چہار اجوائن | تولہ تولہ |
| ہر چہار نمک | تولہ تولہ |
| نوشادر | ۱ تولہ |
| کٹائی خورد | ۲۶ تولہ |

**ترکیب**

کٹائی کو کوٹ کر ایک کوزہ گلی میں تمام ادویہ کے نیچے اوپر دے کر کوزہ کا منہ بند کرکے بہت سی آگ میں جلالیں۔ نکال کر باریک کرکے رکھ لیں۔ دوا تیار ہے

**خوراک و طریقہ استعمال** - ایک رتی دوا موریز منقی میں رکھ کر ہمراہ آب نگل لیں۔

## (۲۰) دیگر نسخہ برائے دمہ

**فوائد** - یہ نسخہ بھی دمہ کے واسطے نہایت عجیب و غریب ہے

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| لوٹا کھار | حسب ضرورت |
| دودھ مدار | رر |

**ترکیب**

لوٹا کھار کو باریک پیس کر کوزہ گلی میں ڈالکر اور آک کا دودھ اسقدر ڈالیں کہ تر ہو جاوے

خشک ہونے پر پھر دودھ مدار سے تر کریں بدستور اکیس ۲۱ بار تر و خشک کرکے محفوظ جگہ دس سیر اُپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالکر باریک

کر کے محفوظ رکھیں۔

خوراک و طریقہ استعمال ایک رتی ہمراہ آب بوقت صبح و شام کھلائیں۔

پرہیز۔ دودھ۔ لسی۔ چاول۔ کھٹائی۔ تیل وغیرہ

## (۱۲۱) حبوب برائے اسہال دموی

فوائد۔ دموی دستوں کے واسطے یہ گولیاں ازحد مفید ہیں۔ مریض خواہ کتنا ہی لاچار ہو اور کیسی بھی بگڑی ہوئی حالت ہو بحکم خدا ان گولیوں سے شفا ہو جاویگی۔

### ھوالشافی

| | | |
|---|---|---|
| افیون | ۶ | ماشہ |
| جوز بوا | ۶ | ماشہ |
| کتھ پاپڑیہ | ۶ | ؍؍ |
| بارجیل کہنہ | ۶ | ؍؍ |
| شیرہ برگ کنار | حسب ضرورت | |

### ترکیب

تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک کر کے شیرہ برگ کنار میں غلہ موٹھ کے برابر گولیاں بنادیں۔

خوراک و طریقہ استعمال

ایک گولی صبح ایک دوپہر ایک شام پانی کے ہمراہ کھلائیں۔

## (۱۲۲) سفوف برائے درد دندان

فوائد۔ یہ سفوف دانتوں کے درد کو دور کرتا ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| پھٹکڑی سفید بریان | ۱ تولہ |
| کھڑیا مٹی | ۱ " |
| کافور | ۱ ماشہ |

**ترکیب**

تمام ادویہ کو باریک کرکے سفوف بنالیں۔

**طریقہ استعمال**

بقدر ایک ماشہ صبح ایک ماشہ شام دانتوں پر ملیں تھوک منہ سے باہر پھینکتے رہیں۔ ایک گھنٹہ بعد گرم پانی سے کلی کرکے منہ کو صاف کریں۔

## (۱۲۳) دوائے عجیب

**فوائد۔** یہ دوا تقویت بدن کے واسطے نہایت عمدہ ہے جو شخص اس کو ہر سال میں ایک ماہ استعمال کرے گا۔ اسکو کمزوری ہرگز نہ ہوگی۔ وجود کندن کی مانند اور چہرہ چمکیلا ہو جاوے گا۔ یہ نہایت اعلیٰ نسخہ ہے۔ جو ایک سیاح کا عطیہ ہے۔

**ھوالشافی**

| | |
|---|---|
| بیش | ۲ تولہ |
| شیر گاؤ۔ | ۲ سیر |

**ترکیب**

بیش کو جوکوب کرکے پتلے کپڑے کی ٹاکی میں باندھ کر دودھ میں پکائیں۔ جب دودھ کھویا ہو جاوے تو دودھ سے نکال کر پانی سے دھوکر چکناہٹ دور کردیں خشک ہونے پر باریک پیس کر رکھ لیں۔

**خوراک و طریقہ استعمال۔** ایک رتی صبح ہمراہ مسکہ کے ہر روز کھلائیں ہمیشہ ایک سال میں ایک ماہ موسم سرما میں کھانا کافی ہے۔

※

# خاتمۂ کتاب

ہزار ہزار شکر ہے اس رب العٰلمین کا جس کے فضل و کرم سے میں نے اپنے دل سے حسد و بخل کو دور کر کے اپنے مجربات و معمول مطب نسخہ جات کو آپ کی خدمت میں پیش کر دیئے!

※

خادم خلق اللہ
خاکسار محمد حبیب اللہ

مورخہ یکم محرم الحرام سنہ ۱۳۵۱ھ

(سید فضل شاہ کاتب بررو ڈلاہور)

## قطعہ تاریخ طبع کتاب از مولانا مولوی محمد عبد الرشید صاحب محبوب آثار رقم عادلگڑھی

شکر للہ چھپ گیا نسخہ عجب
نام ہے جس کا کہ اسرارِ مطب

ہمتِ عالی حبیب اللہ حکیم
قابلِ تحسین ہے از فضلِ رب

نسخے جو سینہ بسینہ یاد تھے
جا بجا اس میں کئے سارے نصب

سب جہاں پر انکا یہ احسان ہے
کام ایسا کرتا ہے ہر ایک کب

ساری دنیا اسکی اب محتاج تھی
ہند و سندھ و شام اور چین و عرب

سب مطالب ہوگئے ہیں اسمیں حل
واسطے جنکے تھے حکما تشنہ لب

وہ رفیقِ صحتِ خورد و کلاں
ہے جہاں محتاج جسکا سب کا سب

ہے مریضوں کیلئے نسخہ شفا
کھول کر بیمار اسکو دیکھے جب

مصرعہ تاریخ یوں لکھو رشید

لطفِ عالی خوب اسرارِ مطب

۱۳ ۵۱
ہجری

# التماس

میں نے آپکے سامنے اپنے طبی اسرار کا خزانہ

پیش کر دیا ہے

اگر

کوئی بات آپکی سمجھ میں نہ آئے تو بذریعہ خط وکتابت دریافت کر سکتے ہیں

ہاں

اگر ان میں سے کوئی نسخہ آپ خود تیار نہ کر سکیں تو دواخانہ رفیق صحت سے تیار شدہ طلب فرما سکتے ہیں۔ انشاء اللہ عمدہ سے عمدہ دوا مناسب قیمت پر ارسال ہو گی۔ تجربہ شرط ہے

خاکسار

حکیم محمد حبیب اللہ مالک دواخانہ رفیق صحت (ماہلانوالہ)

ڈاکخانہ [illegible] ضلع شاہپور